چارپر - پھول کی ایک پتی۔

چارچی - ڈھنڈورچیا۔ منادی کرنیوالا۔

چارڈولی
چاردوالی } ایران کے ایک قبیلہ کا نام۔

چارسوق - چوک۔ چوراہہ۔

چارق - کھڑاوان جو پہاڑی چمڑے کے پہنتے ہیں۔

چارقد - چوکور رومال جو مسلمان عورتیں سر پر پہنتی ہیں۔ مالا۔ گلوبند۔

چارک - پاؤ۔ ربع۔

چارکنج - چوگوشہ چیز۔

چارگوش - چوگوشہ چیز۔

چارگوشہ - مستطیل۔ مربع۔

چاروا - گدھا۔ خر۔

چاروادار - گدھا خچر کرایہ پر دینے والا۔

چاروق - وہ جوتا جس کی جھکی ہوئی ایڑی ہوتی ہے۔

چاش - کاغذی یا چرمی کارچیہ جو بادشاہ کے حکم سے رائج ہو جس کو وچانہ اور (تنخواہ) بھی کہتے ہیں۔

چاشنی گیر - کھانوں کا ذائقہ دیکھنے والا۔

چاقچوریا - چاقشور - ڈھیلا پاجامہ مع جراب۔

چاق و گندہ - لحیم و شحیم آدمی - فربہ۔

چاک - خوانچہ - روٹی وغیرہ کی ٹوکری۔

چال - گڑھا۔ غار۔ ناد۔ گھر نسلا۔ چوٹی کی پہاڑی۔ (بزبان کابل)

چالا - بڑا گڑھا یا سوراخ - توا۔

چال حوض - زمین دوز حوض۔

چالش - کارزار۔ لڑائی۔ کوشش۔

چالہ - بندوق کا پیالہ۔ خانۂ چشم۔ غلہ کا گودام۔ خندق۔

چالغوزہ - پستہ کا گودہ۔ بیٹ۔

چامہ - غزل جس کے چند شعر ایک طرح کے قافیہ کے ہوتے ہیں۔

چامہ سرا - غزل گو۔

چانہ - بکواس۔ بکبک۔ ذقن۔ ٹھوڑی۔

چانہ زدن - مول تول کرنا۔ سودا کرنا۔ دل لگی کرنا۔ شیخی مارنا۔

چاوہ - چہار سیری توشہ۔

چاوش - سرجنٹ (فوج کا) رہنما۔ راہبر۔

چاویش - سرجنٹ۔

چاکش - ناکام - سردی جنگی۔

چاہ پاک کن - کنواں صاف کرنے والا۔

چاہی - چاہت - لی۔

چاے - ندی - دریا -

چاہی دم - با } چاء کو دم دینا - تیار کرنا -
چاء درست کردن

چاہی لپیک - ہلکی چاء -

چاہی سنگین - قوی چاء - گہری چاء -

چاہی صبح - ناشتہ - صبح کا کہانا -

چاہی لمنہ - ایک قسم کی عمدہ چاء -

چایش - سردی - زکام -

چپق - تمباکو پینے کا پائپ -

چپکن - بچوں کے پہننے کا چھوٹا کوٹ -

چپوق - حقہ -

چپاول کردن - لوٹ مارنا - چڑہائی کرنا -

چپانیدن - بھرنا - گھسیڑنا -

چپ - خاموش ہونا - بات نہ کرنا -

چپ چپ - کھانے یا بوسہ لینے کی آواز

چپر - چھپر -

چپر - (مخفف چاپار) پیام بر - قاصد -

چپ راہ - مخفی راستہ -

چپ زدن - کترانا - بچنا -

چپق - تمباکو پینے کا آلہ - پیپ -

چپکی - اولٹ پلٹ -

چپکی کار - بائیں ہاتھ سے کام کرنیوالا -

چپلو - بائیں ہاتھ سے کام کرنیوالا -

چپو - ناگہانی غارتگری - ڈاکہ - لوٹ -

چپوق - تمباکو پینے کا پیپ -

چپو کردن - لوٹ لینا -

چپو کن - غارتگر - تاراج وتباہ کرنیوالا - لٹیرا - قزاق

چپہ - کود پھاند - غل غپاڑہ - چیخ پکار -

چپہ زدن - تالیاں بجانا -

چت چت کردن - چوں چوں کرنا -

چتر مار - کوکرمتا -

چتہ - تجھے کیا ہوگیا ہے -

چتی - (ٹرین کا سفری ٹکٹ -

چچن - مغلوں کا ایک فرقہ -

چدان - تانبے اور رانگ کی مرکب دھات -

چرا - بیشک - یقیناً - ضرور -

چخماخ - چقماق والی بندوق -

چخمق - قفل بندوق -

چراخور - رمنہ -

چراخوری - چرائی -

چراغ - روشنی -

چراغ الکتریسیتہ - برقی روشنی -

چراغِ الماس - قوت برقی کا چھوٹا صندوق۔

چراغانِ بحری - چھلاوے - مادہ فاسفورس
کی وجہہ چراغ نما روشنیان۔

چراغانِ پری - پریون کے نام کے چراغ
جو پانی مین چھوڑے جاتے ہین۔

چراغبانی - روشنی تنویر۔

چراغِ بحری - منار روشنی - لائٹ ہوز۔

چراغِ برقی - ایلکٹرک لیمپ۔

چراغِ بنگال - رنگ برنگ کی سرخ و سبز
روشنی جو برقی مادہ اور رنگین شیشون سے
پیدا کرتے ہین۔

چراغِ دزدی - جس چراغ کی روشنی کم ہو۔

چراغ فوت کردن - چراغ گل کرنا۔

چراغِ گاز - گیس کا لیمپ - گیاس کی روشنی

چراغِ موشی - چھوٹا لیمپ۔

چراغِ منار
چراغِ فانوس } لائٹ ہوس - روشنی گھر

چران - چرانیوالا - چرواہا۔

چرائی مال (سفرس سندی) مویشی کے چرانیکی اُجرت

چُرت - خمار - غنودگی - پینک۔

چُرت زدن - اونگھنا۔

چُرت زدہ - پینکی جھپکی لینے والا۔

چرچاوُل - ترکی زبان کا لفظ ہے - ترقاول
یا کرکاول (جنگلی مرغ) کو کہتے ہین۔

چرخ - پہیّا - بیلن - چکر - کل۔

چرخِ آسیا - پیسنے کی کل۔

چرخِ الماس - برقی پیدا کرنے کا آلہ۔
ایلکٹرک بیاٹری۔

چرخِ خیاطی - سیونگ مشین - سینے کی کل۔

چرخِ عصاری - تیل نکالنے کی کل گھانا۔

چرخِ کُند و تُند - کل کا وہ پرزہ جو حرکت
مین اعتدال پیدا کرے - یعنے
ریگولیٹر۔

چرخ گر - چاقو تیز کرنے والا۔

چرخہ ریس - کاتنے والی عورت۔

چرخہائے ساعت - گھڑی کے کیل پرزے

چرخیدن - آپ اپنے اطراف پھرنا۔

چرخچی - غنیم کی حرکات وسکنات دیکھنے
والی فوج - طلایہ۔

چرقۂ آتش - چنگاری - شرارہ۔

چرک - نزلہ۔

چرکس - ایک بہادر اور جفاکش قوم جو دامن کوہ قاف میں
رہتی ہے۔

چرک نشستن - زخم کا پیپ سے بھر جانا -

چرک شدن - میلا ہو جانا -

چرم بر شدن - فرسودہ ہو جانا -

چرند - بیہودہ باتیں - بکواس -

چرند گفتن - لغو بات کہنا -

چرند گو - یاوہ گو - فحش گو -

چرنق - زورق - ناؤ -

چریک - بیگاری فوج - رنگروٹ - جبری
والنیٹر - رضاکار جبری -

چسناک - لسلسا - چپچپا -

چشم انداز - منظر - سینری - کھڑکی -

چشم بابا قوری - بد چشم -

چشم باز - خوب جاگتا -

چشم بہ چیزے تیز کردن - کسی چیز کی
آرزو کرنا - طمع کرنا -

چشم بلبلی - سرخ آنکھیں والا -

چشم ترانس - کسی کے ڈرانے سے کسی کا
رعب دل میں بیٹھ جانا -

چشم چرانی کردن - ترچھی نظر سے دیکھنا

چشم خوردن - نظر لگنا -

چشم درشت - بڑی آنکھ -

چشم دریدہ - پھٹی آنکھ والا - بے حیا -

چشم دوختہ - سویا ہوا -

چشم زاغ - سیاہ تیرتی آنکھ -

چشم سفید - گستاخ - بے شرم -

چشم سفید شدن - مایوس ہو جانا - ناامید ہو جانا

چشم قاچ - نظر کا ترچھا پن -

چشمک - اشارہ - عینک -

چشم کتو - پوت کی آنکھ والا -

چشم کم سو - شارٹ سائیٹڈ - وہ آنکھ جو
نزدیک سے دیکھے -

چشمہ - ویسٹ کوٹ کا کاج (سوراخ بٹن)

چشمہ پل - خانہ پل - در پل -

چغالہ - خام - کچا (بادام اخروٹ وغیرہ میووں
کی صفت ہیں)

چغانہ - ایک ساز کا نام جو ملک چغان میں بنتا ہے

چغلہ / چغالہ } کچا پھل جو کھانے کے قابل نہ ہو -

چغول - چنڈول -

چغلی کن - جسکو ہندوستان میں چغلی خور کہتے ہیں -

چفت - (بفتح) انگور یا لکڑی کی جالی دار ٹٹی -

چفتہ - (بکسر) دروازہ بند کرنے کا کھٹکا - تالا - کنڈا

چفت کردن - چٹخنی یا بلی لگانا۔

چغلک - سلطانی یا شاہی ملک۔

چفت مو - مرکب ہے چفت یعنی ٹٹی - اور مو مفرس انگریزی (میو) پنجرہ سے یعنے پنجرے کی ٹٹی۔

چفتہ - گیند (کرکٹ) کھیلنے کا بایٹ - جالی۔

چفتہ و بیزہ - کھٹکہ - کنڈی۔

چفتی - زنجیر۔

چک - (مفرس انگریزی چیک) ہنڈی - برات۔

چکاچک - جھنکار (تلواروں کی)

چکارہ - کیا کام کرنے والا۔

چکامہ - قصیدہ۔

چکش - اڈا شکروں کا۔

چکش - ہتوڑا - گھن۔

چکش بخار - دخانی کل کا ہتوڑا۔

چکش کردہ - ریختہ کی ضد - مصفا ساختہ بنایا ہوا۔

چکمچہ - میدے کا صندوق۔

چکمق - بندوق کی چاپ۔

چکمہ - لانگ بوٹ - موزہ۔

چک و چیل - چہرے کے نیچے کا حصہ۔

چکلہ یا چکہ - قطرہ - بوند۔

چکہ - قطرہ - بوند۔

چکہ چکہ - قطرہ قطرہ۔

چکہ چکہ در قلب ریختن - رفتہ رفتہ دلنشین کرنا۔

چکہ کردن - متقطر کرنا۔

چنگ - (بالکسر) چونچ - منقار۔

چل - تیتر - تیہو۔

چلاق - لولا۔

چلاق پا - مڑے یا ٹیڑھے پیر والا۔

چلاق دست - ہر چیز کو توڑ دینے والا - اناڑی۔

چلاندن - نچوڑنا - دبانا۔

چلپک - گلگلا جسمین ذرا سا تے مین - پرا پاپڑ۔

چل چل زبان - فرفر باتین کرنے والا - (بچہ)

چلچلہ - پرستک - ابابیل۔

چلتہ کردن - ترسانا - للچانا۔

چلغوز - پرندون کی بیٹ۔

چل قدمی کردن - ہوا خوری کرنا۔

چلک - نہانے کا ٹب - تغار - پیپا۔

چلک سوسلی - (دراصل چلک شتہ) گلی ڈنڈا

چلو - بگھار کھانا (چاول)

چلواری - لٹھ (قسم کپڑے کی)

چلوصافی - چاول چھاننے کی تانبے کی چھلنی -

چلوق - (ت) ایک قسم کی چڑیا -

چلۂ بزرگ - چالیس روز کی سخت گرمی جو ۲۳ جون سے شروع ہوتی ہے -

چلۂ کوچک - بیس روز کی وہ گرمی جو چلۂ بزرگ سے پہلے ہوتی ہے -

چلینک - پایہ دار کونڈی -

چماخم - حرکت جنبش - اہتزاز -

چماغ - ہاتھ کی لکڑی -

چماق - سونٹا جسکا پچھلا سرا موٹا یا بھاری ہو - ڈنڈا - گرز -

چماق بردار - یساول -

چمپاتمہ زدن - اکڑو بیٹھنا -

چمبرہ - پہیے کی مرکز - لچھا - کنڈل - پیچ کوٹھا

چمچہ زدن - کھینا - ناو چلانا -

چمن - خودرو بیل بوٹے - گھاس -

چمنا - (جمع چمن) واضح ہو کہ اندنون اہل فارس کبھی (ہا) کی جگہ صرف الف سے جمع بناتے ہین جیسے سگہا - اسپہا - کی جگہ سگا - اسپا وغیرہ

چموش - شریر منہ زور - (گھوڑا خچر گدھے کی صفت مین)

چموش - چمڑے کا دیہاتی موزہ -

چناق قلعہ - چینی سازی کا مکان قسطنطنیہ کے مضافات سے -

چنبر / چنبرہ - دائرہ - حلقہ -

چنتہ - درویشون اور فقیرون کا تھیلا - جھولی - زنبیل -

چنگ - چونچ -

چنگال - فارک یعنی کانٹا -

چنگ چنگ - ذرا ذرا - مٹھی مٹھی -

چنگک - چونچ بھر - منہ بھر -

چنگی - (یای نسبتی) چنگ نواز - گائن - آوارہ - بدمعاش -

چو افتادن - لوگون کی زبانی بے فروغ باتون کا پھیلنا - افواہ اڑنا -

چو انداختن - جھوٹ یا سچ بات کو مشہور کرنا

چوب بر زمین زدن - کسی حاکم یا فرمانروا کا اپنا رعب لوگون کے دلون پر بیٹھنا -

چوب لبت - انگور کی تاک یعنی دار بست -

چوب خط - وہ لکڑی جس پر شمار کیلیے دندانے کھودے گئے ہون -

چوب پوش - میوہ فروش کی دوکان -
چوب چپق - پائپ -
چوب خیزران - بانس - بنبو -
چوبدار - (ڈاک وغیرہ کا) کھم -
چوب دست - چبوترہ - مچان پلیٹ فارم - چھڑی -
چوب سگار - سگریٹ پینے کا پائپ -
چوب خضرہ - مکہ کی خشک ٹہنی -
چوب قطور - موٹی اور گول لکڑی - بلی -
چوب کاری کردن - چھڑی یا بید سے مارنا -
چوب کشیدن - کوڑے سے سزا دینا -
چوبہ - روٹی بیلنے کا بیلن -
چوبہ دار - سولی - پھانسی -
چوپ ترکہ - نرم چھڑی -
چوپوق لو - (ت) ایک قوم کا نام -
چودان - چودن یا چدن - جست لگا ہوا -
چوچہ - مٹھائی بنانے کا بیلن -
چورک - کھوٹا سکہ -
چوری - چھوٹے چوزے -
چوغک - حساب کی لکیریں کرنے کی لکڑی
چوخک - جو بھٹیاروں اور قصابوں کے پاس ہوتی ہے -
چوقا - جبہ - فقرا کا لباس -

چول - افتادہ زمین - ویران زمین بنجر -
چولہ - جوف - خالی -
چولا - چھوٹا سوراخ یا گڑھا -
چولہ پشت - خار پشت - ساہی - فصحا کی زبان پر سیخ خورہ -
چون - مقعد - مبرز - فصحا نے ترک کر دیا ہے -
چہارپائی - چارپائی کا مفرس - پلنگ -
چہارچوب - چوکھٹا (دروازے وغیرہ کا)
چہارسو - چوراہا -
چہار مقابلہ - چارگنا -
چہار میخ کردن - ایک قسم کی سزا -
چہار نعل رفتن - سرپٹ دوڑانا -
چہ بازی - کس قدر مکر کیسا جھوٹ -
چہرہ - بے ریش ملازم - نوکر -
چہل چراغ - بلوری جھاڑ - فانوس -
چہل ستون - بارہ دری -
چیت - چھینٹ -
چیر - فریاد - گریہ وزاری -
چیرہ دستی - استادی - ہوشیاری -
چیر خور کردن - کسی کو پوشیدہ طور پر زہر دیکر مار ڈالنا -
چیز فہم - عاقل - دانا -
چیزہائے انتیکہ - عجوبہ چیزیں - نفائس -

پچیلک - اسنا بری - عتاب
چین چین پیا - پرشکن - جھریدار -
چینی - ظروف چینی - چینی کے برتن -
چیہ - شور و غل - اودہم -

## باب حاے مہملہ

حاجب الدولہ - شاہی خطاب -
حاجی لق لق - سارس (اہل علم کا محاورہ ہے)
حاصلات - پیداوار -
حاصل خرم - سرسبز کھیتی -
حاصل دار - سرسبز -
حاصل دیمی - فصل آبی - زراعت موسم خزان -
حاصل رزی - انگور کی فصل -
حاضر یراق - مستعد - طیار -
حاضرہ - مستقر - خاص شہر - صدر مقام -
حاضنہ - دائی - انا -
حافظیہ - حافظ مشہور شاعر کی قبر جو شیراز میں ہے -
حافلہ - موٹر کار -
حاکم شرع - وہ قانونی افسر جو دیوانی یعنی مالی اور مذہبی مقدمات کا تصفیہ کرتا ہے -
حاکم شہر - ایران کا وہ افسر (جو مجتہد ہوتا ہے) جو مالی اور مذہبی امور کا تصفیہ کرتا ہے برخلاف حاکم عرف کے جو فوجداری مقدمات کے لئے مقرر ہوتا ہے -
حاکم عرف - وہ مجسٹریٹ جو فوجداری کے مقدمات و قضایا کا تصفیہ کرتا ہے -
حاکم لندن - شہر لندن کا لارڈ میر یعنی کوتوال و حاکم فوجداری -
حاکی - فونوگراف (شامی محاورہ ہے) -
حالاہا - تازہ - نیا - حال کا (عوام کی زبان ہے)
حالی شدن - سمجھنا - معلوم ہونا -
حالی کردن - اطلاع کرنا - سمجھانا - شرح کرنا -
حامض - ترش - کھٹا - ایسڈ -
حامل سلیم النیتہ - نیک نیت قابض -
حامل علم شاہی - شاہی علم بردار -
حانوت - شراب خانہ
حائطہ - کپڑے رکھنے کا صندوق -
حب الذات - خود غرضی -
حب النفس - خود غرضی -
حبر اعظم - پوپ -
حجار - سنگ تراش -
حجام - سینگی لگانے والا - نائی کو دلاک کہتے ہیں -
حجامت کن - سینگی لگانیوالا (حجام)

حُجت ۔ تمسک ۔ معاہدہ ۔
حَجرالی کوک ۔ آتش فشان پہاڑ کا پگھلا ہوا مادہ یا لاوا
حَجر امتحان ۔ کسوٹی ۔ محک ۔
حُجرہ ۔ دفتر ۔
حَجز اداری ۔ انتظامی طور پر کسی کو گرفتار کرنا ۔
حَجریت ۔ سڑک پر پتھر بچھانا ۔
حَجی حَجی دادن ۔ ترسانا ۔
حَراج ۔ (بہ تخفیف را) نیلام ۔ آکشن ۔
حَرّاج ۔ (بہ تشدید را) نیلام کرنیوالا ۔ اکشنر ۔
حَرّاف ۔ بکی ۔ باتونی ۔ پرگو ۔ تانے اور خبر دینے کو طیار ۔
حَرّافی ۔ پرگوئی ۔ بکواسی ۔
حَرّافہ ۔ تارپیڈو ۔
حرام ۔ بلانکٹ ۔ کمل ۔
حَربیہ ۔ محکمہ جنگ ۔
حُرش ۔ جنگل ۔ بن ۔
حَرف ۔ کہاوت ۔ مثل ۔
حَرف بُردن ۔ غیبت کرنا ۔ چغلی کھانا ۔
حَرف بہ کلّہ خوردن ۔ ناخوش ہونا ۔ رنجیدہ ہونا ۔
حَرف بہم بافتن ۔ بات کو طول دینا ۔
حَرف پہلودار ۔ گول مول بات ۔

حَرف را کشیدن ۔ بات کو طول دینا ۔
حَرف شق ۔ پرزور کلام یا الفاظ تحکمانہ ۔
حَرف قالبی ۔ بنائی ہوئی بات ۔
حَرف کسی بہ باد دادن ۔ کسی کا مہمل کلام کرنا ۔ بے نتیجہ گفتگو کرنا ۔
حَرف مُفت ۔ لغو ۔ پوچ اور بے معنی بات ۔
حَرف میان حَرف زدن ۔ قطع کلام کرنا ۔ کسی کی گفتگو میں بول اوٹھنا ۔
حَرفی نیست ۔ (محاورہ) کوئی حرج نہیں ۔
حَرکاتی ۔ جہاز یا کشتی کا رہنا ۔
حَرکت ۔ جنبش ۔ ایجیٹیشن ۔ بغاوت ۔ روانگی ۔ کوچ ۔
حَرکت نظامی ۔ نقل فوجی ۔
حُروف سُربی ۔ } چھاپے کے حروف ٹیپ ۔
حُروف طباعت }
حَرون ۔ بدلگام گھوڑا ۔
حُریت ۔ آزادی ۔ آزاد خیالی ۔
حزب الاحرار ۔ لبرل پارٹی ۔
حزب البدر ۔ اناث کا طبقہ جو سپاہیہ (مدبّرہ) بدر کا پیرو ہے ۔
حزب الاستبداد یتن ۔ کنزرویٹو پارٹی ۔

حزبُ المحافظین۔ کنسرویٹو پارٹی۔

حِساب۔ بل۔ مطالبہ۔

حِساب پائے کسے نوشتن۔ کسی کے کھاتہ میں لکھنا۔

حِساب پرداختن۔ حساب کا تصفیہ کرنا۔

حِساب جاری۔ روزمرہ کا حساب۔

حِساب خاطر کسے بودن۔ یاد رہنا۔

حِساب دست بودن۔ حساب سے واقف ہو جانا۔

حِساب فروش۔ بکری کا حساب۔

حِساب مفروغ کردن۔ حساب بند کرنا۔

حِسیات۔ جذبات

حشری۔ شہوت پرست۔ عیاش۔

حشمتلو۔ (اعلیحضرت) بادشاہ کا خطاب۔ زبان ترکی ہے۔

حشیش تاشف۔ کٹی ہوئی سوکھی گھاس۔

حِصار تختہ۔ جنگلا۔ کٹگر۔

حصوہ۔ بپل۔ گار کا پتھر۔

حضارت۔ تہذیب۔ شائستگی۔ تمدن۔

حفا۔ ایک سبز پتے کا نام۔

حفار و نقار۔ سفرمینا کی فوج۔

حفلت۔ جلسہ۔ مجلس۔

حقانیہ۔ عدالت کا سررشتہ۔

حق الزحمتہ۔ محنتانہ۔ اجرت۔

حق السعی۔ دلالی۔ دستوری۔ کمیشن۔

حق السکوت۔ خاموش رہنے کیلئے رشوت۔

حق القدم۔ ڈاکٹر، ناظر وغیرہ کے آنے کی فیس۔ محنتانہ۔

حق القدمی۔ فیس (ڈاکٹر وغیرہ کی)

حق الکلام۔ بیارسٹر یا وکیل کی فیس۔

حق المرور۔ محصول راہداری۔ چنگی۔

حق النفس۔ فیس۔

حق بحقدار رسان۔ فریادرس۔ چارہ ساز۔

حق مرور۔ مال وغیرہ کی روانگی کا محصول۔

حقوق۔ قانون۔ لا۔

حقہ۔ ڈبا (گڑاکو پینے کے حقہ کو قلیان کہتے ہیں)

حکایت غرامیہ۔ ناول۔

حکم دار۔ ویسرائے۔

حکومت دستوری۔ کانسٹیٹیوشنل گورنمنٹ

حکومت عرفی۔ پنچایتی حکومت۔ آربیٹریری گورنمنٹ

حکومت عوضی۔ بادشاہ کے بدلے کی حکومت۔ ریجنسی

حکومت نیابیہ۔ ریجنسی۔

حکومتی۔ سرکاری۔ آفشیل۔

حلہ۔ عرض اُبنہ۔

حکیم باشی۔ طبیب شاہی۔ افسر اطبا۔

حلبی۔ ٹین قلعی۔ ٹین کا ڈبہ۔

حلبی سازی ۔ ٹین کا کام
حلجلہ ۔ کھڑکھڑاہٹ ۔ گڑگڑاہٹ ۔
حلفاج ۔ حلیف ۔ شریک ۔ رفیق ۔ معاہد ۔
حلوائی ۔ حلوائی ۔
حلوائے درختی ۔ کیلا ۔ موز ۔ انجیر ۔
حلویات ۔ مٹھائیاں کیک وغیرہ ۔
حمام بخار ۔ وہ حمام جہاں گرم بھاپ سے نہایا جاتا ہے ۔
حمام چوبی ۔ دریا (ندی) میں بنا ہوا حمام
حمام زنانہ ۔ آشوب ۔ غل غپاڑہ ۔ شور و غل ۔ ہنگامہ
حمل و نقلچی ۔ فارورڈنگ ایجنٹ ۔
حمایت ۔ وہ سلطنت جو کسی قوی تر سلطنت کی نگرانی میں ہو ۔
حنا ۔ یحییٰ (پادری)
حنائے سرناخن ۔ سریع الزوال ۔ جلد مٹنے والی چیز ۔
حنوط کن ۔ سلبان لگانے والا ۔
حوادث محلی ۔ مقامی واقعات یا خبریں ۔
حواس پرت شدن ۔ بدحواس ہونا ۔
حوالہ ۔ بل ۔ مطالبہ ۔ مطالبہ ۔ بالتو جانور ۔
حوالہ شو ۔ قابل انتقال ۔ تبدیل یا تفویض ۔
حوالہ کردن ۔ اختیار دینا ۔ اجازت دینا ۔

حوالہ نامہ ۔ چک ۔ بل ۔
حیوان غیر ولود ۔ انڈے دینے والے جانور ۔ انڈج ۔
حیوان ولود ۔ بچے والے جانور ۔
حوش ۔ صحن ۔ آنگن ۔
حوش شہر ۔ مضافات شہر ۔ سواد شہر ۔
حوصلہ کسے سررفتن ۔ زیادہ صبر نہ ہو سکنا ۔
حوض چاردیواری ۔ وہ حوض جو زمین سے اونچا ہو
حوض خانہ ۔ حمام ۔ گرمابہ ۔
حوض خانہ کاری ۔ وہ حوض جس پر چھت ہو ۔
حوض ہشتی ۔ آٹھ گوشے کا حوض ۔ حوض مثمن ۔
حول ۔ صدمہ ۔ آفت ۔
حولو ۔ آڑو ۔ شفتالو ۔
حول و حوش ۔ آس پاس ۔
حولہ ۔ تولیہ ۔
حویز ۔ گاجر ۔ زردک ۔
حیاط ۔ صحن ۔ آنگنائی ۔ احاطہ ۔
حیدری ۔ مروت ۔ اخلاق ۔ ہمدردی فیض
حیدری ۔ لواطت بچہ بازی ۔
حیف تول ۔ فضول یا نکمی چیز ۔
حیف نان ۔ نکما یا کاہل نوکر ۔

حیلہ بسیلہ - حیلہ حوالہ -

حیوان الیف - پالتو جانور -

## باب خائے معجمہ

خاتم سازی - پچی کاری - ہڈی کا کام کرنا -

خاتون ج خواتین - شریف عورت - لیڈی -

خاتون شترِ فِرز - پھوپھڑ -

خاج - صلیب -

خاخاخا - قہقہہ مارنا -

خاخام - یہود کا پیر -

خاسر (بلا واؤ) ذلیل حقیر -

خارج الفوج - سیول افسر جسکو فوجی عہدہ حاصل نہو -

خارجی - سُنی - اہل سنت و جماعت - (شیعوں کا محاورہ) نیز وہ طالب علم جو دار الاقامہ میں نہ رہتا ہو -

خارجیہ ناظری - وزیر خارجہ -

خار خار کردن - سُرسُرانا - سرسری پیدا کرنا - کھجلانا -

خارطہ - زمین کا نقشہ -

خازن الملک - مہتمم خزانہ عامرہ - لارڈ ٹریژریر -

خاصہ چینی - رات کو پاخانہ صاف کرنیوالا -

خاطر - تصور - خیال -

خاطر آمدن - یاد آنا -

خاک آشیا - سرزمین ایشیا -

خاک انداز - بیلچہ -

خاک بوس - زائر - زیارت کرنیوالا -

خاک خالی - بے درخت زمین -

خاک دادن - کھجور کے درخت میں تخم دینا -

خاکدان - مقبرہ جہاں بزرگوں کے مزار ہوں -

خاک رُباکش - بھنگی - حلال خور -

خاکریز - فصیل کی منڈیر -

خاک ریزہ - فصیل - شہر پناہ -

خاک کردن - دفن کرنا - دفنانا -

خاکاک - لفافہ - جلد کی بھوسی -

خاک کش - گھاس وغیرہ جمع کرنیکا آلہ -

خاکم بدہن - کسی امر کے انکار میں قسم کھانا -

خاک نشین - معتکف -

خال - کھیلنے کے پتوں کا ایک نشان مثلاً پان یا اینٹ -

خالصجات یا زمین خالصہ - شاہی اراضی یا ملک -

خالصہ - علاقہ شاہی -

خالصہ دیوان - ملک صرف خاص - شاہی جائداد -

خالصہ متولی - وہ جاگیر جو حسن خدمات کے صلہ میں دی جائے -

خالو - پیچھو - پھاو -

خالہ رو رو - بار بار آنے جانے والا -

خالی کردن - بندوق فیر کرنا چلانا - نشانہ لگانا

خامہ دان - قلمدان -

خامہ رو - قلمرو - ممالک محروسہ -

خان - ہوٹل سرائے -

خاندار - خار دار بندوق -

خان باجی - بڑی بہن - آپا -

خان صدر تالار - میر مجلس -

خان کشتی - توپ یا بندوق کی نال میں خار بنانا

خانم پاشنہ طلا - نازک عورت -

خان وار - مکان - حویلی -

خانہ اجاق - شریف خاندان مشہور خاندان -

خانہ بریدن - سیندھ لگانا -

خانہ بدوش - گھومتا جو مشہور کرم ہے -

خانہ حاکم شرع - عدالت دیوانی -

خانہ شاگرد - وہ چھوٹا لڑکا جو زنانہ میں اور مردانہ میں یعنی پیغام رسانی کرتا ہو

خانہ کاہی پوش - جھونپڑی -

خانہ کہربی - سفال پوش مکان

خانہ متمدرس - افتادہ مکان - گرا ہوا مکان

خانہ جیب - جو کسی کے بس یا اثر میں ہو

خانہ تملامان - سشر بتی انگور -

خانہ مالی کردن - خوشنا کرکے موافق کرلینا اپنا بنالینا -

خبّاز خانہ - نان بائی کی دوکان بھٹیار خانہ -

خبر تراش - خبر یا واقعات بیان کرنے والا -

خبرنگار - کارسپانڈنٹ -

خبز افرنجی - ڈبل روٹی -

خبیثہ - ناشایستہ - بدتہذیب

خنیر - ماعصفر فن (?) -

خدا حافظی کردن - خیرباد کہنا -

خداوندگار - ولی نعمت - ولی نعمت -

خداوبش (?) کردن - جگالی کرنا -

خدائی - مانوس - واقف

خدمتگار سیاہ - حبشی غلام

خرت - ایک قسم کی گھاس -

خراب - منہدم -

خَراباتی۔ عارفانہ یا صوفیانہ شاعر۔
خَرّاطی کردن ۔ خراد کرنا۔
خَراطِین ۔ کیچوا۔ جدید فارسی مین بلو۔
واحد مستعمل ہے۔
خُرافات ۔ علم الاصنام۔ میتھالوجی۔
خَربندہ ۔ گدھے والا۔
خَربوزہ گُورگابی ۔ بڑا عمدہ خربوزہ۔
خِرت وپِرت ۔ ٹرلنا ترن۔ الّم غلّم۔
ٹکرے پرزے۔
خَرجِ بندر ۔ اترائی گھاٹ کی۔
خُرجبین ۔ بیگ۔ تھیلا۔
خَرچَل ۔ ایک قسم کا پرندہ۔
خَرِ حمّالۃ الحطب ۔ وہ شخص جس کو اور ون کے
تصورون کا ملزم ہونا پڑتا ہے۔
خَرِ خاکی ۔ ایک جانور۔
خَر در پیش خانہ بستن ۔ بیغمی۔ بیفکری۔
خُرد کردن ۔ تڑانا۔ بھنانا روپیہ کا۔
جُزدہ بخش ناپذیر ۔ (جزء لایتجزیٰ)
یعنی وہ ٹکڑا جس کا پھر کوئی ٹکڑا نہ ہو سکے۔
خُردہ پیوند ناگسل ۔ (جزء لاینفک) یعنی
وہ جو ٹوٹ نہ سکے۔

خُردہ خَرج ۔ اخراجات خفیف۔
خُردہ دخل ۔ بالائی آمدنی۔ فتوح۔
خُردہ ریز ۔ سفر کا مختصر سامان۔
خَرد و مُرد ۔ ریزہ ریزہ۔ ٹکڑے ٹکڑے تباہ شدہ۔
خَرزَھرہ ۔ ایک قسم کا درخت۔
خِرس بازی دادن ۔ ریچھ نچانا۔
خِرسک ۔ کمل۔
خَرطُوشس ۔ چھٹا۔ تنخواہ۔
خَرقہ ۔ کلوک۔ ایک قسم کی عبا۔ صافی۔
خَرک چی ۔ گدھے والا۔
خَرَک ۔ انگارہ۔ سلگی ہوئی چنگاری۔
خَرند ۔ ایک کشادہ راستہ جو گھرون اور باغون
کے اطراف بنایا جاتا ہے۔
خَروجی ۔ پیش گاہ۔ رواق۔ ایوان۔
خَروسک ۔ (بندوق کی) ہتھوڑی۔
خَروک ۔ گوبریلا۔
خِرو فِر ۔ غیر ضروری سفری اسباب۔ بوریا بنا۔
خَریت ۔ بے وقوفی۔ حمق۔ گدھاپن۔
خَریطہ ۔ زمین کا نقشہ۔
خِزانہ غسل خانہ کے حوض۔ برتنون کی الماری۔
خِزانۃ السّلاح ۔ مخزن۔ سلاح خانہ۔

خزانۂ مالیہ - فنانشل منسٹری -
خزپوش - وہ کینہ (ہلکا) جو بازار میں سوتا ہے -
خزخزو - پسندہ تیتر -
خزن دار - پے ماسٹر -
خزوک - جھینگر -
خزیدن - جانوروں کا اپنے سوراخوں میں جانا -
خسارت جنگ - تاوان جنگ -
خستن - ایذا دینا - زخم لگانا -
خستہ خانہ - دار الشفار -
خشت مال - اینٹ بنانے والا -
خش خش - کپڑے یا سانپ کے لہرانے کی آواز -
خش رو - بد وضع - سخت رو -
خشک رگ - اچھی نسل کا -
خشک مقدس - اوداس - ریاکار زاہد -
خشکی - قبض -
خشو - کھیڑا - موضع -
خشیت - خوف -
خصوصی - خانگی - نج کا - اہم علم خاص - اسپیشلسٹ -
خط - گاڑی کا راستہ -

خطاب - لکچر - تقریر -
خطابت - تقریر کرنے کا علم -
خطبہ - لکچر - اسپیچ - تقریر -
خطبۂ الصدارۃ - } افتتاحی اڈریس -
خطبۂ الریاستہ - } پریسیڈنشل اسپیچ -
خطبۂ غرا - فصیح و بلیغ اسپیچ -
خطبۂ مناظری - فصیح و پرجوش تقریر - (لکچر) ایک اکتش بیان سقراط کے نام سے منسوب -
خطبۂ وداع - کسی بڑے آدمی کی روانگی کے وقت جو اڈریس دیا جاتا ہے -
خط المغار - فوج کی چڑھائی کرنے کی راہ -
خط تلگراف - ٹیلی گراف لائین -
خط تلگرام - تار برقی -
خط چلیپا - ترچھا خط - محرف تحریر -
خط درشت - جلی خط -
خط راہ آبی - ٹرامسے کی راہ -
خط راہ آہن - لوہے کی پٹری جس پر ریل گاڑی چلتی ہے -
خط راہ مکہ - کہکشان -
خط ریزہ - باریک یا خفی تحریر -
خط ساعت - گھڑی کا ہندسہ -

خطِ سبز - ڈاڑھی اور مونچھ کا سبزہ (رُواں)
خطِ شریف - فرمان شاہی۔
خط کش - رُولر۔
خطِ قبطی - تصویری زبان۔
خطِ معرفی - تقریب یا تعارف کا رقعہ۔
خطِ ملاقی - } چھوتی ہوئی لکیر
خطِ مماس - }
خطِ نار - صفِ جنگ۔
خطِ نہضت - وہ راہ جس سے فوج پس پا ہو کے لوٹتی ہے۔
خطیب - مقرّر۔
خفا شو - چپ رہو - زبان بند کرو۔
خفت یا خفتِ کمند - سرک پھندا - سرک پھانسی۔
خفقہ - ڈراؤنا - کابوس۔
خفل - ڈھیلا۔
خلا - پائخانہ - آبریز۔
خلا پاک کن - رات کو پائخانہ صاف کرنے والا۔
خلافِ قانونِ دولتی - جو سرکاری ضابطے کے موافق نہ ہو۔
خل دمنگ - تند - تندخو - بیرحم - وحشی۔

خلسہ - حالت وجد یا بیخودی۔
خلط - سونے (زر) کا میل۔
خلع - استعفار۔
خلعت پوشان - وہ مقام جہاں بادشاہ اعزاز و اخطاب عطا کرتا ہے۔
خلق الساعۃ - دو روزہ - عارضی - چند روزہ
خلقت معیوب - مادرزاد اپاہج۔
خلل و فرج - کھوکھلا۔
خلوت - خالی جائداد۔
خلیلی - ہتھکڑی۔
خلیہ - چھتہ۔
خمار شکن - صبح یا دوپہر کا شربت جو نشہ کے اثر کو دور کرنے کے لئے پیا جاتا ہے۔
خمارہ - میخانہ - شراب خانہ - مسافر خانہ۔
خمام - خس و خاشاک۔
خمپارہ - بم کا گولہ۔
خمیرہ - گولہ (توپ وغیرہ کا)
خم بدماغ کسے زدن - } شراب کا نشہ چڑھنا۔
خم بدماغ کسے گل کردن - }
خمرہ - سٹکا - سبو۔
خندہ توفیق کردن - کھلکھلانا - ٹھٹھے کرنا۔

خُنُک - تازہ -

خَوابیدہ - بیٹھا ہوا - فرسودہ - متروک -

خَواجگی - سرداری - وزارت -

خَواست - خواہش - مشیت -

خَواستگار - عاشق -

خَواصہ تَراش - شاہی حجام -

خَوانَندہ - قوال - گویّا -

خَواہَرانِ تَرحُّمِ دِینی - راہبہ عورت - ننز -

خَواہَرِ دِینی - راہبہ عورت - رومن کیتھولک نن -

خَواہَر شوہَر - بہنوئی (بفک اضافت -)

خُوب لہجہ - بامحاورہ -

خُوخ - مُنقا - آلو -

خُودَب - خفا - غُصہ -

خُودَب کَردن - غصے ہونا -

خُودداری - غصہ پی جانا اور مصائب پر مستقل مزاج رہنا -

خُودرا باختن - کسی واقعہ کے سننے یا دیکھنے سے گھبرا جانا - اور حواس باختہ ہو جانا -

خُودرا تخت گرفتن - خوب تان کر لمبا ہو کر لیٹ جانا -

خُودسرانہ - استقلالاً -

خُودمانی - ایک رنگی - ایک جہتی - یگانگی - بے تکلفی -

خُوژ - کھاری - خلیج -

خُورخُور - غرہ - سکرات - وقت مرگ کی آواز -

خُورد و خمیر شدن - بھرکس نکلنا - نیلگند ہونا -

خُوردہ آب - آب خورہ -

خُورہ - جسم کا ایک حصہ کا بجیس اور متعفن ہو جانا -

خُوش آمد کردن - مبارک باد دینا -

خُوش ترکیب - سڈول -

خُوش تعارف - خوش اخلاق -

خُوش رگ - نجیب - شریف -

خُوش سر و صورت - ملیح -

خُوش سیما - خوب صورت -

خُوش صحبت - دلچسپی سے بزم میں کلام (بات) کرنے والا -

خُوش قُوارہ - خوش قطع - قبول صورت -

خُوش گل - خوشنما - خوبصورت -

خُوش مست - زندہ دل -

خُوش گلی - خوب صورتی -

خُوک آبی - ایک دریائی جانور -

خُوک چران - سور چرانے والا -

خوک دِہ - بجو۔

خون خواہ - خون بہا لینے والا۔

خون دار - قاتل۔

خون روش - جریان خون کی بیماری۔

خون عمدی - قتل عمد۔

خوبی بجوئی شستن - چارہ سازی و چارہ جوئی کرنا۔

خویشتاب - منوّر بالذات۔

خوی کردن - پسینہ لانا۔

خیابانِ دولتی - سرکاری راستہ جسکے دو رویہ درخت لگے ہوں

خیال - نائٹ - جو ایک مشہور عمدہ ہے۔

خیالاتِ بکر - اچھوتے خیال۔

خیالہ - گھوڑوں کا رسالہ۔

خیر - نہیں - نہ - (نفی کا اخلاقی کلمہ)

خیر باشد - ایک چھینکے تو دوسرا شخص کہتا ہے خیر باشد (زردشتی رسم ہے)

خیر خیر - نہیں نہیں - ہرگز نہیں مطلق نہیں۔

خیرش را ببینید - جب بڑا تاجر چھوٹے تاجر کو مال فروخت کر چکتا ہے تو یہ جملہ زبان پر لاتا ہے مطلب یہ ہوتا ہے کہ برکت ہوگی۔

خیرہ سر - بے شرم و بے پروا آدمی۔

خیس - تر۔

خیش - ہل - جوا۔

خیش شدہ - مزروعہ۔

خیک - مشک۔

خیکو - مشکیزہ۔

خیکہ - بڑی مشک۔

خیگ - پانی لانے کی مشک۔

خیوق - شہر خیوا۔

خیولت - شہسواری۔

## باب دال مہملہ

داخلِ آدم شدن - مرتبہ کا آدمی ہونا۔ صاحب جاہ ہونا۔

داخلِ جمع و خرج - قابل اعتبار۔

داخلی - بورڈنگ میں رہنے والا - کھوٹ کھیٹ

داخلی مدرسہ - وہ سکول جس میں بورڈنگ ہو

داخلیت - ہوم ڈپارٹمنٹ - ملک کے اندرونی انتظامات کا سررشتہ۔

داخلیہ ناظری - وزیر داخلہ۔

داد - شور - غل - پکارنا۔

داد زدن / چیز زدن } توتے کا بولنا - چرغنا۔

دادطلب - دعویٰ یا جو صلہ کرنے والا۔
دارالآثار - قدیم اشیا کا عجائب خانہ
دارالتحف - میوزیم - عجائب خانہ
دارالسعادۃ - قسطنطنیہ
دارالشورائی ملی - قومی پنچایت۔
دارالعجزہ - اپاہج خانہ
دارالعیار - } ٹکسال - دارالضرب -
ضراب خانہ - }
دارالفنون - مدرسۂ حربی - جنگی مدرسہ۔
شاہ ناصرالدین کا بنایا ہوا مدرسہ۔
دارالایتام - یتیم خانہ -
دارات - داب - کروفر - شان و شکوہ شاہی -
دارائی - دیوالیہ کا مال - کل مال جو کسی جماعت
- منہ یا فتہ یا کسی حقیقت سے متعلق ہو۔
دارائے شئیونات - تمغے اور اعزاز کے
نشان حاصل کیا ہوا شخص۔
دارع - زرہ پوشش جہاز۔
دارکتان - بُند بُند - کھٹ بڑھی۔
دارکوب - کھٹ بڑھی۔
دارنگ - بُند بُند - کٹھ پھوڑا -
دارموشش - گلہری کی قسم کا ایک چوہا۔

داروغہ - شب گرد - پولیس کا افسر۔
داروغۂ گزمہ - کوتوال -
دازدلن - (منڈی کا روپیہ) نہ دینا - نہ سکارنا۔
داسس - باغبان کی ہنسیا - درانتی -
داش تولک - گریز کیا ہوا - پرچھاڑا ہوا لنگرا
داش مشتی - سوجھن - پھولن -
داعی - مامون -
داغ - ت - پہاڑ -
داکت یا دوک - جہازوں کی مرمت گاہ۔
دال - گدھ - کرگس -
دالان - سقف دار راستہ - پٹا ہوا راستہ -
داماد - دولھا -
دامادنہ شدہ - ان بیاہا - مجرد -
دام دنور - تیادار عورت - دایہ - نرس -
دامن کوہ پہاڑ کے نیچے کا جنگل -
دامیار - وہ شخص جو شکار کے کام میں استاد ہو۔
دانبلہ - پیک - گوشہ -
دانش پژوہ - طالب علم -
دانہ - شل کا گولہ -
دانہ پیلی - ایک قسم کی بیر -
دانیمارک - ڈنمارک (یورپ کا ایک شمالی ملک)

دَاوَرِی - دادخواہی - داد رسی - نیز بمعنی مرافعہ

دَاوَرِی بُردن - دادخواہی کرنا

دَاوَرِی کردن - داد رسی کرنا

دَادطلب - والنٹیر

دَائی - ماموں

دَائرکتور - ڈائرکٹر

دَائرہ - خنجری - رباب - جہانجھ دار بابہ - صیغہ

محکمہ - سرکل

دَائرۂ خاصہ - علاقہ صرف خاص (جائداد سلطانی)

کا انتظام

دَائرۃ الرُسُومات - چنگی خانہ

دَائرۃ السَنِیّہ - معری فرض

دَائرۃ العُلوم - انسائیکلوپیڈیا

دَائرۃ المَعارِف - انسائکلوپیڈیا

دَائزہ - ماں کی بہن - خالہ

دُبّاسی - مترجم - ترجمان

دَباشش - ٹلی - کولی

دَبرق - ڈیرے کا ڈنڈا

دِبش - تیزاب - کھٹائی - ترشی - اسیڈ - قابض

تلخ یا کسیلی چیز وغیرہ

دِبق - لاسہ

دَبنگ - پاگل - سودائی

دَبنگ گوز - گاودی - بے وقوف (سوقیانہ زبان ہے)

دَبّور - بھڑ

دَبُوس - پن - گھنڈی والی سوئی

دَبُوسہ - جہاز کی کوٹھڑی - کمرہ

دَبّہ - جھانگڑ - ڈبہ

دَبّہ جی - جھانگڑ پہ معاملہ کرنے والا

دَبیر یا مُدیر - اڈیٹر - دبیر الملک - سکریٹری آف اسٹیٹ

دَبیرِ روزنامہ - ایڈیٹر

دُرنگلی - چھوٹا آدمی

دِپلُوما - سند

دُخان - سگریٹ - چٹا

دُخانیات - سگریٹ وغیرہ

دُختر - دوشیزہ - ان بیاہی

دُختر آشنا - مرغ کی آواز (ہندوستانیوں کے خیال میں)

دُخترِ دریائی - دریائی پری - جل مانس

دُختری - کنوارپت - بکارت

دَخل - غلہ (رقم) کا صندوق

دَخل و بُولی - طُعمہ

دَخیل - معاف فرمائیے - بخشئے

دَخیل دَخیل - رحم رحم!

دَدَہ - اتالیق عورت۔

دَدَہ سیاہ - حبشن باندی۔

دَراب - تالاب۔

دَرّابی - ہانکنے والا۔

دَرّاج - بہت بولنے والا۔

دَرّاجہ - بائیسکل۔

دَرازنا - درازی - طول۔

دَراقون یا دَراکون - ترکی سپاہی۔

دَر آمدہ - خمیر کردہ۔

دَر این مرتبہ - یہاں تک۔

دَرائیدن - نے وغیرہ کا بجانا۔

دِرایش - اثر - تاثیر۔

دَرب - گھاٹی - دروازے کے سامنے کا کوچہ۔

دَربُ النّار - بندوق چلانے کا ہنر

دَرب بالبم - گولہ باری کرنا۔

دَرب بالبُوبیہ گولہ باری کرنا۔

دَربند - صف باندھ کر چلنا۔

دَر یک پاشنہ گردیدن - ایک ہی لٹا پر رہنا۔

دَرتاب - الہام۔

دَرج - سیڑھی - نردبان۔

دَرجاتُ الکہنوت - پوپ کے احکام یا فرمان۔

دَرجۂ حرارت - ٹمپریچر۔

دَرجۂ ہوا - ہوا کی گرمی کا درجہ۔

دَرحال - اسی وقت - فوراً۔

دَرخانہ - دربار شاہی - دولت خانہ شاہی۔

دَرختِ بلوط - سپاری کا درخت۔

دَرختِ بنن موز (کیلا) کا درخت۔

دَرختِ جہاز - مستول۔

دَرختِ عشقہ - عشق پیچاں۔

دَرختِ کاج - سرو کوہی۔

دَرختِ کُٹ کُن - بدبد - بڑھی۔

دَرخواہ - التماس - گذارش۔

دُرّدانہ - اکلوتا بیٹا۔

دَرزدہ - موجب بندی۔

دُرِ - (فوجی محاورہ) ٹھہرو - تھم جاؤ۔

دَررفتن - ہاتھ پیر وغیرہ کا سرک جانا۔

دَررفتہ - ہٹا ہوا - نکلا ہوا۔

دَررَو - کسی چیز کا کثرت کے ساتھ بکنا۔ رواج

دَررُوے ہوا زدن - جانور کو اُڑتا ہوا مارنا۔

دَرزی - مشتق از درز جس کے معنی شگاف یا درز دیوار کے ہیں یعنی سینے والا یعنی خیاط۔

دَرزیدن
دَرزہ گرفتن } سینا۔

دِرِشس ۔ ڈاڑھ ۔

دَرِس ۔ لکچر۔

دُرُست ۔ کامل ۔ پورا ۔

دُرُست کار ۔ ایمان دار ۔

دَرِس گو ۔ لکچرار ۔ پروفیسر

دُرشت چاق ۔ موٹا مضبوط ۔

دُرُشکہ ۔ ایک روسی چارپہیوں کی گاڑی ۔

دُرُشکہ چی
کالسکہ چی } گاڑی بان ۔ کوچ بان ۔

دُرُشکۂ دو دار ۔ فٹن گاڑی ۔

دُرُشکۂ سر باز ۔ کھلی گاڑی ۔

دَرشیر ۔ شیر خوار ۔

دَر صدد در رفتن بودن } جایا چاہنا ۔
دَر صدد نوشتن بودن وغیرہ } لکھنے کو ہونا

جانے کے قریب ہونا وغیرہ ۔

دَرک ۔ پوچھنا ۔ معلوم کرنا ۔

دَرکِتابی ۔ بند ہونے والا دروازہ ۔

دَرکول ۔ کوارٹر کالم ۔

دَرگرفتن ۔ اثر کرنا ۔ تاثیر کرنا ۔

دَرگنجہ ۔ برتن یا کھانا رکھنے کی الماری ۔

دَرگُونہ ۔ ڈاڑھی ۔

دُرنا ۔ سارس جو ایک جانور ہے ۔

دُرناوار ۔ قطار باندھے ہوا ۔ صف بستہ ۔

دَروا ۔ متحیر ۔ حیران ۔

دَروازہ ۔ شہر کا پھاٹک ۔

دَروازۂ نصرت ۔۔ وہ آرائش و تزئین کا

دروازہ جو بادشاہ یا کسی جلیل القدر کی

آمد پر بنایا جاسے ۔

دَرُوزی ۔ شام کا ایک مسلم فرقہ ۔

دُروس الموضوعات ۔ انسائکلوپیڈیا ۔

دَرہمان بینی ۔ اسی اثنا میں ۔ اسی عرصہ میں ۔

دَرہم ۔ گنجان ۔

دَرہن
دَرہون } مرکز ۔ مستقر ۔

دَرہ و تپہ ۔ غیر متعلق امور ۔

دَریا بیگی ۔ میر بحری ۔ امیر البحر

دَریاچہ ۔ جھیل ۔ بحیرہ ۔

دَریاچۂ طبیعی ۔ جھیل ۔ تالاب ۔

دَریا گرفتن ۔ جہاز کے سفر میں

دوران سر اور متلی ہونا ۔

دریاے مانش - انگلش چینل -

درین تازگی - زمانہ سابق مین -

دریز خوردن - چونک پڑنا -

دریوس - (فریوس) خطبہ -

دزد زدن - چوری ہونا -

دزدگیر - چورون کو پکڑنے والا -

دزد و دلۂ شہر - شہر کے چور اور اچکے (بدمعاش)

دژ آگی - قلعہ کا محافظ - نگہبان -

دژ بد - وہ شخص جو فوج اور قلعہ کا نگہبان ہو
قلعدار -

دژ خوے - غضبناک آدمی - خونخوار آدمی -
درندہ کی طبیعت کا آدمی -

دژ خیم - بدخو وہ بادشاہ کے حکم سے گناہگارونکو
قتل کرے - جلاد -

دژ بخت - بیت المقدس -

دسامبر - دسمبر

دس انداز - دوکان کا وہ تختہ جس پر گاہک
بیٹھتا ہے - زینہ یا چھت کا کٹھرا -

دست - جوڑا - مثلاً ایک ست لباس -

دستارچہ - رومال - دستی -

دست آس - ہاتھ سے پیسنے کی چکی -

دستاق - قید

دستاق خانہ - قیدخانہ - زندان -

دست آمدہ - آگاہ ہوا -

دستان - مکر - فریب - حیلہ

دست انداز - چھت یا سیڑھی کے اوپر کا جنگلہ -

دست انداز روشی - کھڑکی کا کٹھرا -

دستاویز - مجازاً - بہانہ - حیلہ -

دست بردی - دھوکا - فریب -

دست بودن - جاننا - آنا -

دست بیعت شدن - کسی بادشاہ کی
سیادت کے اعتراف مین حلف کرنا -

دست بیکے کردن - کسی امر پر اتفاق کر لینا -

دست پاچہ - پریشان وسرگردان -

دست پاچہ شدن - کسی کا نقصان ہونا -
گھبرانا - اوسان خطا کرنا -

دست پاچگی - آشفتگی -

دست پرہ - وہ پرندہ جو شکرے کے
واسطے بطور طعمہ چھوڑا جاتا ہے -

دست پلکو - وہ لڑکی جس نے حق حاصل کیا

دست پلنجو - وہ مسلمان جو نوکر کردیا گیا ہو -

دست تفنگ - ہاتھ کی بندوق -

دست جائے دیگر بند کردن - نئی ملازمت پانا۔

دست چلو - حکومت - فرمانروائی -

دست چپ - بائین ہاتھ سے کام کرنے والا۔

دستخط - فرمان شاہی - واضح ہو کہ معروف معنی مین (امضا) کہتے ہین۔

دست خوردہ - مستعمل - سکنڈ ہینڈ۔

دست دادن - ہاتھ ملانا - شیک ہینڈ کرنا۔

دست فروش - خردہ فروش - پھیری والا۔

دست کش - دستانہ -

دست گل - گلدستہ -

دستک - لائیسنس - دفتر۔

دستکاری - مرمت - درستی -

دست کج - ہاتھ کا چالاک - چور - بدمعاش۔

دست کسے بہ دامنش رسیدن - بسر اوقات کرنا۔

دست کسے گیر شدن - کسی کے کام مین مصروف ہونا۔

دست کش - دستانہ - برگزیدہ منتخب۔

دستگاہ - آلات - اوزار اسباب پیش خیمہ

دستگاہ بافندگی - کپڑا بننے کی کل۔

دست گل - پھولون کا طرہ یا دستہ -

دست مال - رومال -

دست مال سر میز - میز پر کھانا کھاتے کا رومال -

دست مال مرہم - پٹی -

دست مالیدن - مسمریزم کا عمل کرنا۔

دست مزد - وہ انعام جو خدمت گار کو دیا جاتا ہے۔

دست نخور - ناپاک نہ ہونے والا -

دست نہ خوردہ اچھوتا - صحیح سالم -

دست نماز - وضو - (بلا اضافت) -

دستور - مقعد کی پچکاری -

دستور یا دستوری - اجازت -

دستور گرفتن - عمل گرفتن - مقعد کی پچکاری کرنا

دست واز - سخی - کشادہ دست -

دست و پنجہ شدن - دست و گریبان ہونا - لڑنا -

دست و دل واز - وہ شخص جو سخی ہو -

دستہ - کمپنی - فوج کا ایک حصہ - بارود کی کپی - دو پہر کا وقت - خانہ (میز وغیرہ کا) تاش گنجفہ

دستہ قلم - پن ہولڈر -

دستہ موزیکان - بیانڈ - باجے والون کا گروہ -

دستی آوردن - ہاتھ سے بنانا۔

دستی داشتن - سبب ہونا - معاون ہونا۔

دست یکہ - اکیلا - غیر امدادی۔

دسیسہ - (ج - دسائس) سازش۔

دشبل - گومڑا - آماس - دنبل۔

دشت - بھونی یعنی پہلی مرتبہ خرید و فروخت۔

دشت بان - کھیتوں کو چڑیوں سے بچانے والا۔

دشخوار - مشکل - دشوار۔

دعوت مجلس بال - رقص و سرود کے جلسہ کا بلاوا۔

دعا خوان - سیانا - افسون پڑھنے والا - عامل۔

دعوی - عمل - افسون۔

دعوی خر - وہ جو دوسروں کا دعوی خرید کر مقدمہ چلائے۔

دعوی فرعیہ - نالش متعلق - یا ثنوالف۔

دفاع - شلک مارنا - توپ چلانا۔

دفاع کردن - توپ چلانا - داغنا۔

دفتر الذنوب - سپاہیوں کے جرائم کی کتاب۔

دفتر الشطب - سیاہہ۔

دفتر الفوائد - بہیک کی کتاب۔

دفتر بالیوز - کانسل یا ملکی وکیل کا آفس۔

دفتر تقویم الموجودات - مال و اسباب کی فہرست

دفتردار - صدر محاسب۔

دفتر نقل التحاریر - رجسٹر محاربہ - اوٹ ورڈ ڈائری کا۔

دفتریا - خناق کی بیماری۔

دفع کردن - برخواست کرنا - برطرف کرنا۔

دفیلہ - لشکر کا قطار بند ہو کے سلام کرنا۔

دقاق - باجہ بجانے والا۔

دقت کردن - خبرگیری کرنا - رکھ رکھاؤ کرنا۔

دقت کن - ہشیار - خبردار۔

دقح - شوخ۔

دق دق کردن - (مرغی کی طرح) کڑکڑانا۔

دقیق - ناقد - نقاد۔

دک یا دکہ - چوروں یا ٹھگوں کی مخفی جگہ۔

دکتور - سفرس ڈاکٹر۔

دکل - مستول۔ (جہاز کا)

دکمہ پستان - پستان کا بھونڈا - بٹن - بوتام۔

دکنسل دتا - افسران اسٹاف کا مشورت خانہ - دی کونسل آف سٹیٹ۔

دگزہ - شکرے کا چھوٹا دام (جال)

دگل - مستول۔

دگل دار - مستول والا جہاز۔

دگنگ - سونٹا - ڈنڈا۔

دَگَرگُون گرفتن - جبراً کچھ لینا - زیادہ ستانا -

دَلار - مجیدی - ایک سکہ -

دُلاغ - ڈھیلا پاجامہ مع جراب جو باھر پھرنے والی عورتیں پہنتی ہیں -

دَلّاک - حجام - مل کر اور رگڑ کر نہلانے والا -

دَلّال - اکثر ہراج کرنے والا -

دَلّال باشی - سردار دلالان -

دَلّالِ بیمہ - انشورنس بروکر -

دَلّالیہ - (اجرت دلالی) دلال کی فیس کمیشن

دِل - شکم - معدہ -

دُلچہ - (مخفف دولچہ) ڈول -

دِل خور - ناراض - ناخوش -

دُلدُر - شتمر -

دل دِل کردن - تشویش و پیچ کرنا - پیش و پس کرنا

دل زیر و بالا شدن - جی کا متلانا -

دَلس - سوکھی گھاس -

دِلشورہ - بہت ترش -

دَلَک پاپے }
دَل پاپے } تلوا -

دَلکی - حمق - بے وقوفی -

دل گرمی - محبت شفقت - مہربانی -

دِلماج - مترجم -

دِل نگرانی - افسوس ندامت -

دِل واپسی - ندامت پشیمانی -

دِل واز - خالص - صاف باطن - کھلا ہوا - کشادہ -

دِل وازی - سیر و تفریح - کشادگی -

دَلوچہ - پیالہ -

دَلہ - }
دَلَک - } ایک قسم کا نیولا -

دَلہ - غیر معتبر -

دِلہ لچّا - شہدہ - اوباش -

دَلی - مجنون - پاگل -

دَلیل - ڈائرکٹوری - وہ کتاب جس میں نام باشندگان و حالات مقامات درج ہوں -

گائیڈ - ناخدا -

دَم - برابر -

دِماغ - ناک بینی -

دماغ بارو - بھدی بیٹھی ہوئی ناک والا -

دماغ پیچ - (در اصل پخت) چپٹی ناک -

دماغ خشک - دیوانہ -

دماغ خرقودی - پکوڑے سی ناک -

دماغ درشت - بڑی اونچی ناک -

دِمَاغ فلین کردن - ناک سنکنا - صاف کرنا

دِمَاغ فلمی - سیدھی اور خوبصورت ناک -

دِمَاغ منقار شاہینی - کاٹنے کی طرح کی ناک -

دِمَاغہ - راس یعنی خشکی کا وہ سرا جو سمندر مین دور تک چلا گیا ہو

دِمَاغہ کشتی - جہاز کا اگلا حصہ - یا رخ -

دُمبال - پیچھے کی فوج - ساقہ -

دُم بُریدہ - حرام زادہ - ٹھگ - غدار -

دُمبک - دف (ایک باجہ)

دُمبکی - لفظی دم والا - عرف عام مین سُنی کا لقب جو متعصب شیعون نے رکھا ہے -

دُمب لیچہ - ریڑھ کی ہڈی کا سب سے نچلا حصہ

دُمبہ - ہندوستان مین موٹی دم والے بکرے کو کہتے مین لیکن ایران مین اوس بکرے کی دم کو کہتے ہین -

دمِ تیغ آفتاب - سورج کے طلوع کرنیکے وقت

دمِ توپ گزاشتن - بندوق سے اوڑا دینا -

دمچا - رشوت -

دمچانہ - شیشہ کی صراحی -

دُم جنبانک - ایک چڑیا جسے دھوبن کہتے ہین -

دُم چاوہ - ایک چڑیا جسے دھوبن کہتے ہین -

دمِ خط - آغاز سبزہ -

دُم دار - بدمعاش - شہدہ - سُنی کا لقب ہے -

دمِ در - دروازے پر -

دَمستان - راگ - کہانی -

دَمغہ - نشان - مارک -

دم کشیدن - چُپکی بھرنا -

دَم گاہ - اسٹیشن کا مقام -

دُملوج - بازوبند -

دُنبال افتادن - پیچھے پڑنا -

دُنبک - ایک قسم کا ڈھول -

دنبلان - کوکرمتا -

دُنتا - ڈیلٹا کا مفرس -

دَنج - ہڈی کا ابھار -

دَندان آسیا - داڑھ -

دَندان بر جگر گذاشتن - صبر سے کام لینا - خاموش بیٹھے رہنا - ضبط کرنا - بیقراری کو ظاہر نہ کرنا جو بایکسی پر ہو -

دَندان پِ جلو - سامنے کے تیز دانت -

دُندان شو - منجن - مسنون - مسواک -

دَندان عملی - مصنوعی دانت -

دَندان کِرچہ کردن - دانت پیسنا -

دَندان گرفتن - کاٹنا -

دَندانِ مصنوعی یا عاریہ - ساختہ یا کاذب دانت-
دُندَرمہ - آئس کریم - برف کی بالائی -
دَندہ - پسلی -
دَنس الثیاب - بدروش - برے چلن کا -
دِنگ - بندوق -
دِنگز - جھیل - (ت)
دِنگ شُدن - کانون کا بہرہ ہو جانا -
کان پڑی آواز سنائی نہ دینا -
دَنگی - ڈھیلا -
دَنمارقہ - ڈنمارک یورپ کا ایک ملک -
دَوات گر - کسیرا پیتل کا کام کرنے والا -
دَواج - رضائی -
دَواجات - ادویہ - دوائین -
دَوال - تلوار - کمر - ڈنکا -
دُوال - (بالضم) بندِ شمشیر - تلوار رکھنے کا تسمہ -
دَوالک - کائی -
دَوام کردن - برباد ہو جانا - فرسودہ ہو جانا -
دَوائے کارگر - مسہل - جلاب -
دَوایہ - دوات -
دُوبیتہ - فاحشہ -
دُوجا - (یعنی دوتا) - دوچند -

دُوجبین - درجن -
دُوچار شُدن - کسی آفت مین مبتلا ہونا -
دُود چراغ خوردن - علم تحصیل کرنا -
دُو دستی - دو ہاتھون سے برابر کام کرنیوالا - دونون ہاتھ
دُوذ و غُبار - کہرا - کہاسا -
دَوارا دَور - گرداگرد - اطراف -
دُور باش - ڈنڈا - عصا -
دُوربین - لانگ سائٹڈ -
دَور تا دَور - چارون طرف - گرداگرد -
دُورگہ - وہ انسان یا حیوان جس کی مان ایک
گروہ سے اور باپ ایک گروہ سے ہو -
دُورنگ -
دُوزبان } چغلخور - منافق -
دُورنما - ایک قسم کی تصویر جس کو اہل یورپ
پیانورمہ کہتے ہین -
دَوری - باسن - برتن - رکابی -
دَوری چوبی - مٹی کا طباق -
دَوری کردن - (شاہین کا) گھات مین بیٹھنا
ہمہ شب میں حاضر رہنا -
دَوریہ - جاڑا بخار - باری کا بخار -
دُوزینہ - درجن -

دُوساق - قیدی -
دُوساقبان - داروغۂ محبس -
دُوساق خانہ محبس -
دُوست امین - یارغار - گہرا دوست -
دُوسرہ - ریٹرن ٹکٹ -
دُوسنطاریا - پیچش -
دُوشاخہ - بندوق رکھنے کا ٹاٹا -
دُوشش - ژیہہ - ڈھیر -
دُوشک - توشک - گدّا -
دُوشک فناری - کمانی دار گدّا -
دُوشمان - ڈیچیان کا منصرم - ولندیزی -
دُوشمان - مخالف - ضد -
دُوطلب - والنٹیر - رضاکار -
دُوق دُمبور غ - ملکہ وکٹوریہ آنجہانی کے
دوسرے فرزند کا خطاب جو ولیعہد سے کم ہے -
دُوقسمی شب - آدہی رات -
دُوقلی - جڑوان - توام -
دُوک - نواب رئیس -
دُوک -
دُوک - گودی - بندرگاہ کا منصرم -
دُوک دُمتور - یورپ کے امرا کا ایک خطاب -

دُوک دُوست - یورپ کے اُمرا کا ایک خطاب -
دُوکلوز - روک تھام - رکاؤ - مقفل -
دَول - چڑیون یا کوّون وغیرہ کو کھیتون مین
نہ آنے دینے کیلئے ایک ڈراونی شکل بناتے ہین
دُولا - ڈبل - دُگنا - دہرا -
دُولاب - برتن رکھنے کی چیز -
دُولاب بازی - چھل - چکمہ -
دُولانچہ - کھانا اور برتن رکھنے کی الماری -
دُولاب گری - کلون کا بنانا -
دُولابی - گاجر -
دُولائی - دہوکا دینے والا - مکار -
دَولت - راج - ریاست -
دَولت شخصی - ذاتی جائداد - خود مختار ریاست -
دَولت سماوی یا سماویہ - چین کی سلطنت
دَولت عثمانی - سلطان روم کی سلطنت -
دَولت علیہ - سلطان ترکی کی سلطنت -
دَولت منگفت - مال وثروت کی زیادتی - مرفہ الحالی
دَول خارجہ - ممالک غیر -
دُولشمیشدن - مقابلہ کرنا - منہ زبانی کرنا
دُول متحابہ - متحدین (ممالک یا سلطنتین)
دُول کشیدن - بھونکنا

دُوَلِی ۔ حکومتی ۔ سرکاری ۔
دُوما ۔ روسی پارلیمنٹ ۔
دُومَان ۔ سٹیم ۔ بخار ۔
دُومَن ۔ سکان جہاز ۔
دُوموکرات ۔ جمہوری سلطنت کے طرفدار ۔
دُون ۔ جدا ۔ الگ ۔ علیحدہ ۔
دُون کیشوت ۔ عجیب وغریب لباس پہننے والا شخص ۔
دُوبیج ۔ چھوٹی کشتی ۔
دُوہزار دینار ۔ بارہ آنہ کا سکہ
دُویست ۔ دوصد ۔ دو سو ۔
دُویست بَاب خَانَہ ۔ دوسو دہلیز کا گھر ۔
دَہان ۔ وارنش کرنے والا ۔
دَہ بَاشِی ۔ ایک فوجی افسر ۔ سارجنٹ ۔
دِہ بِرَو ۔ چلتا ہو ۔ کالا منہ کر ۔ دور ہو ۔
دِہ بُردن ۔ روانہ ہونا ۔ چلا جانا ۔
دَہ پنج تا ۔ پچاس ۔ (۵۰)
دِہ پیش ۔ بڑھے چلے جاؤ ۔
دَہن باز ۔ ہکا بکا ۔ ششدر ۔
دَہن پف کردن ۔ کلی کرنا ۔
دَہن درہ کردن ۔ جمائی لینا ۔ خمیازہ لینا ۔
دَہن شیر ۔ (بلا اضافت) سادار کی ٹونٹی ۔

دَہن قفلک تشنج ۔ اینٹھن ۔
دَہن لق ۔ بیہودہ گو ۔ بکواسی ۔
دَہنہ ۔ برمہ ۔
دَہنہ رُود خَانَہ ۔ دریا کا مخرج جہاں وہ گرتا ہے ۔
دَہن واز ۔ حریص ۔ لالچی ۔
دَہ یک ۔ وہ محصول جو گورنمنٹ کو دیا جاتا ہے
اور جو اصل کا دسواں حصہ ہوتا ہے ۔ عشر ۔
دِیپلم ۔ سند افتخار ۔ ڈپلوما ۔
دِیپلومات ۔ سند یافتہ ۔ اصول حکمرانی سے واقف ۔
دِیپلوماتیک ۔ معاملہ فہم ۔
دِیدبان ۔ سنتری ۔ پہرے والا ۔
دِیدبان سواری ۔ وہ سوار جو لشکری کی چوکی پر متعین ہو ۔
دِیدن ۔ ملاقات کرنا ۔
دِیدن کردن ۔ ملاقات کرنا ۔ ملنا ۔
دِیدنی کن ۔ ملاقی ۔ ملاقات کرنے والا ۔
دِیزی ۔ } طباق پتیلی (گوشت بھوننے کی ۔)
دِیزو ۔ }
دِلستہ ۔ شکل مشابہ ۔
دِیر حرکت ۔ سست ۔ کاہل ۔
دِیر غضب ۔ جلد غصے نہ ہونے والا ۔
دِیرک ۔ ڈیٹرے کا ڈنڈا ۔ مستول ۔

دِیرَکتور ۔ ڈائرکٹر ۔
دِیکرِتیو ۔ فرمان شاہی ۔
دِیگ بر ۔ بڑی دیگ ۔
دِیگِ کشتی ۔ بوائلر جس مین پانی گرم ہوتا ہے ۔
دِیل ۔ گھوڑے کی دم ۔
دِیلم ۔ لوہے کا ڈنڈا ۔
دِیم ۔ باران ۔
دِیمی ۔ بارانی زراعت ۔
دِینامُوت یا دِینامِیت ۔ ڈینامائٹ ۔
دِینامِیک ۔ علم قواعد حرکت سائلات ۔
دِینَہ شَب ۔ شب گزشتہ ۔
دِیوار کُوب ۔ دیوار گیر لیمپ ۔
دِیوارَہ ۔ احاطہ ۔
دِیوَان ۔ حکومت ۔ محل ۔ دربار ۔ پلنگ ۔
دِیوَانُ البَلَدِیَہ ۔ میونسپلٹی ۔
دِیوَانُ الجِہَادِیَہ } سر رشتہ جنگ ۔ وار آفس ۔
دِیوَانُ الحَرب
دِیوَانِ اَعیَانِ مُملکت ۔ سینٹ ۔ امرا و شرفا کی مجلس
دِیوَانِ تَمیِز ۔ نظر ثانی کا محکمہ
دِیوَانِ خانۂ عَدلِیَہ ۔ محکمۂ قضا ۔
دِیوَانِ عُرفی ۔ آربیٹریری کورٹ ۔

دِیوَانِ ہُمَایُون ۔ کونسل آف اسٹیٹ ۔
دِیوچِہرَہ ۔ ایک کھلونا جو سر پر پہنا جاتا ہے ۔
دُیُون ۔ دَین کی جمع ہے لیکن جدید فارسی مین بطور واحد مستعمل ہے ۔ قرض ۔
دِہہَاتِ یِیلاقی ۔ وہ گانون جہان تابستان مین سردی ہو ۔

## باب ذال معجمہ

ذَخَائِر جمع ذَخِیرَہ ۔ سامان حرب ۔ میگزین ۔ گولا بارود
ذَخِیرَہ ۔ سامان جنگ ۔
ذَرَّہ بِین ۔ مائکروسکوپ ۔ خردبین ۔
ذِمَّہ ۔ کانشنس ۔ ضمیر ۔ وجدان ۔
ذَہَبِ اَبیَض ۔ پلاٹینم ۔
ذَہَبِیَہ ۔ نہر نیل کی ناو ۔

## باب راے مہملہ

رَاپ ۔ ایک قسم کا دانہ جو سرسون سے مشابہ ہوتا ہے ۔
رَاپُورت ۔ رپورٹ ۔ بیان حالات حقیقت حال ۔
رَاپُورتِ رَسمی ۔ سرکاری اطلاع ۔
رَاتِبَہ ۔ راتب ۔ آدمیون یا جانورون کی خوراک

رادی - دلیری۔

رازقی - شراب۔ خمر۔

راستی - کیا سچے ہو۔؟

راس وعدہ - مقررہ یا موعودہ تاریخ ادائی۔

راسوم - مہر۔

راغ - دامن کوہ۔

رافع - حامل نامہ۔

ران - چوتڑ۔ سرین۔ (قصابوں کا محاورہ ہے)

راون - پہلوان۔ سردار۔

راویہ - پانی کی پکھال جو اونٹ پر لاتے ہیں۔

راہ آہن - ریلوے۔

راہ آہن اسپی - ٹرام گاڑی چلنے کی راہ۔

راہ بندی - روکنا۔ مدافعت۔

راہ رو - برآمدہ - مدانطہ۔

راہ شمندہ فر - ریلوے۔

راہ شوسہ - پختہ سڑک۔

راہ صاف کن - پائیونیر سپاہی جس سے
پل بنانے کھائی وغیرہ کھودنے کا کام لیا جاتا ہے۔

راہ عرادہ - گاڑی کی راہ۔

راہ نامہ - پروانہ راہداری یعنی بادشاہ کا وہ نوشتہ
جو اپنی رعایا کو دیا گیا ہو تاکہ دوسرے ملک کے لوگ
اوس کو مشتبہ نگاہ سے نہ دیکھیں جس کو (تذکرہ)
بھی کہتے ہیں۔

راہ وچاہ - گوشہ گوشہ۔ کوچہ کوچہ۔

رائیل - راہ آہنی۔

رائیل دندانہ دار - ریل کی سڑک جس پر
دندانے بنے ہوئے ہوتے ہیں۔

رب - معلم۔ اُستاد (نصاریٰ ایران)۔

رباط - وہ سرا جس میں قیام اور طعام دونوں
مفت دیا جاتا ہے۔

ربانا - مولانا۔

رب النوع جنگ - لڑائی کا دیوتا۔

رب النوع حسن - خوبصورتی کا دیوتا۔

ربع الادو - پونے دو ($1\frac{3}{4}$)۔

ربوخ - وہ عورت جو بلطف صحبت اوٹھائے۔

ربوخہ - لطف صحبت۔

ربیت - تعلیل۔

رتبہ - ملازمت یا عہدہ کا درجہ۔ گریڈ۔

رتق و فتق امور - امور عامہ کا انتظام۔

رتیل - بڑا مکڑا۔

رجال روس - کارپردازان سلطنت روس۔

رجال مطافی - آگ بجھانے والے جوان۔

رِجالِ مُلکی ۔ سویلین ۔ افسران دیوانی۔

رَجّالہ ۔ فوج کے ساتھی گراس کٹ ۔ بہیر بگاہ۔

رَجعَت ۔ ارتداد عمل ۔ ری ایکشن۔

رِجمہ ۔ سانچہ خواہ کسی قسم کا ہو۔

رَخت ۔ (ج رُخوت) لباس پوشاک ۔ کتان۔

رَختِ زنانہ ۔ لیڈیون (خواتین وغیرہ) کا لباس۔

رَختِ شب ۔ وہ کپڑے جو رات مین پہنتے ہین۔

رَخت شُور ۔ دہوبی۔

رَخت شوخانہ ۔ دہوبیون کا مکان۔

رَختِ عزا ۔ ماتمی لباس۔

رَخت کن ۔ کپڑے اوتارنے کا مکان۔

رَخت عوض کردن ۔ کپڑے بدلنا۔

رَختِ نظامی ۔ فوجی باقاعدہ ڈریس۔

رُخ گو ۔ منہہ پر صاف صاف کہنے والا۔

رَخو ۔ ڈہیلا۔

رَدِّ تہمت ۔ تردید ۔ غلط ہونے کا ثبوت۔

رِدّر ۔ کنگرہ ۔ چوٹی۔

رَدّ شُدن ۔ پہلانگ جانا اوچک جانا۔

رَدِّ نسبت ۔ تکذیب ۔ تردید۔

رَدّ نیش ۔ کیڑون کی کاٹ۔

رَدّہ ۔ زبان زد ۔ تکیہ کلام۔

رَدَہ ۔ صف ۔ قطار۔

رَدہ آرا ۔ سپہہ سالار جس کے حکم سے جنگ کے دن صفین آراستہ ہون۔

رَدلیف ۔ محفوظ (زائد) فوج۔

رَدلیف ہم ۔ ٹمٹم گاڑی۔

رِرِنگ ۔ تیز طبع ۔ زود فہم۔

رَزّاز ۔ مضر چیز ۔ ضرر رسان۔

رِزقہ ۔ جائداد ۔ اراضی۔

رَزم سازی ۔ صف بندی ۔ صف آرائی۔

رُزنامہ ۔ (مخفف روزنامہ) جنتری ۔ تقویم

رِسالہ ۔ پرچہ ومخزن کی معنی مین مہندہے۔

رِسالۂ برقیہ ۔ ٹیلگرام۔

رَسّام ۔ نقشہ نویس۔

رَسائل ۔ حواریون کے خطوط۔

رُستاق ۔ بستی ۔ قریہ ۔ دہ۔

رُستنی ۔ روئیدگی ۔ نباتات۔

رَسم ۔ نقشہ۔

رَسم الارض ۔ جغرافیہ۔

رَسما رفتن ۔ شاہانہ جلوس کیساتھ چلنا۔

رَسمی ۔ سرکاری ۔ آفیشل۔

رُسوخ ۔ اثر ۔ انفلوئنس۔

رُسُومات - مقامی محصول - محرفہ -

رُسُومِ گمرگ - محصول کروڑگیری چنگی - عائد -

رَسیدگی - ملاحظہ - معائنہ -

رُش - چھوٹا گولہ - ٹپانہ -

رَشادت - شجاعت - بزرگی - ابھار -

رَشاشت - گولہ باری کرنا -

رَشت - جھاڑن - کوڑا - کرکٹ -

رَشت دان - کچرا رکھنے کی ٹوکری -

رِشتۂ قنات - پانی کی نالی -

رِشتۂ کوہ - پہاڑ کا سلسلہ -

رِشک - جون -

رِشمہ - اونٹ کے بالونکی جھالر جو درویش پہنتے ہین -

رِشمہ - گھوڑے یا گدہے کی زنجیر - لگام عنان - کاغذ کی رسم

رِشوہ دادن - زر دینا - توت دینا - کھا ڈالنا -

رَصاصہ - بندوق کی گولی -

رَصیف - چبوترہ - گھاٹ -

رِعایت - سرپرستی -

رَفّہ - شہر کی اطراف کی الماری -

رَفث - بدحرف کہنا یا مس مس کرنا -

رَفسہ - لات -

رَفض کردن - منحرف یا منکر ہو جانا -

رَقیہ - پروانہ موقوفی نام خارج کرنیکی سند -

رَفیق - داشتہ عورت جس کو گھر مین نہ رکھا ہو -

رَفیقِ ابدی - مجازاً بیوی -

رَقّاص - گھڑی کا لٹکن - لیور - واضح ہو کہ
گھڑی کے پنڈلم کو شاقول کہتے -

رِقّۃُ العیش - چین کی زندگی -

رقصِ ملتی رُوسیہ - روسی قوم کا ناچ -

رَقم - اعداد - فی مبلغ کے معنی مین مہند ہے -

رَگِ سنگ - پتھر کی لمبی چٹان -

رُم - زہار -

رُمبیدن - (دیوار کا) گرنا - ڈہنا -

رِمش - پلک -

رَم کردن - بھڑکنا - بھاگنا - بدکنا -

رَمُو - بھڑکنے والا - چمکنے والا -

رَمہ - (تخفیف میم) بکرون کا گلہ - ریوڑ -

رَمۂ اسپ - گھوڑون کا غول - گلہ -

رَنجہ سنگہ - رنجیت سنگھ والی لاہور -

رِند - چالاک - چلتا ہوا -

رَندیدن - زندہ کرنا -

رَنگ زدن - حیلہ کرنا - فریب دینا -

رَنگِ سیر - گہرا رنگ -

فَرشہ - بستر بچھونا۔

فَرشتہ تمار - لُغرپرا۔

فُرصت باشد - راہ چلتے ہوئیں کوئی دوست ملتے تو اہل تہران اس طرح سلام کرتے ہیں۔

فَرع - سود یا اکا اخلاقی لفظ۔

فَرغر - تالاب - حوض۔

فِرفِرہ - لٹو۔

فِرفِرہ گردانیدن - لٹو پھرانا۔

فَرفوری - چینی سامان۔

فَرق - علیحدہ۔

فَرق دادہ - جدا کیا ہوا۔

فَرقعَہ - آتشین مادہ کا پھوٹنا۔

فِرقَہ - (آرمی) کور - فوجی دستہ۔

فَرکار - بڑا کام - امرِ عظیم۔

فَرگفت }
فَرازین }
فَرآئین } حکم سماوی - حکم الٰہی۔
فَرمانِ آسمانی }

فَرما - حقہ کی چلم

فَرماخستگانہ - استقلال کے طور پر۔

فَرماختہ - مستقل۔

فَرماسون - فری میسن کا ممبر۔

فَرمان فرما - گورنر جنرل۔

فَرمہ - گوشت یا پنیر کا ٹکڑا۔

فَرن - چولہا۔

فَرنام - خطاب - لقب۔

فَرنامہ - خطبہ۔

فَرنسی - فرانس سے منسوب - فرانس کی زبان یا باشندہ وغیرہ۔

فَرنک - ساڑھے نو پنس کا فرانسیسی سکہ۔

فَرنگی مآب - جس نے یورپ کی معاشرت اختیار کر لی ہو۔

فَرو - }
فَرا - } نزدیک - اوپر۔

فَرود - جو جگہ نیچی اور پر ہو۔

فُرودین - جو تمام سے نیچے ہو - مجازاً جنوب۔

فُروشدن - مرنا - غرق ہونا۔

فُروکردن - چھپنا - سوراخ کرنا۔

فُروگیر - محیط - احاطہ کرنیوالا۔

فُروگیری - محاصرہ۔

فَرولہ - اسٹرابری جو ایک ولایتی میوہ ہے۔

فَروَند - جہازوں کی تعداد اظہار کے لئے کشتیوں یا جیسے دہ فروند کشتی۔

**فرہنکاخ** - اعتدال -

**فرہنگ** - قصد - ارادہ - علم ادب -
قانون - قاعدہ - لغت -

**فرہنگی** - لغت نویس - مولف لغت -

**فرہون** - دفتر -

**فریاد کردن** -
**فریاد زدن** - چلانا - طوطے کا بولنا -
**جیر زدن** -

**فریق** - لفٹننٹ جنرل -

**فرپوس** -
**فرنامہ** - خطبہ -

**فزیک** - طبیعات -

**فشر** - حرام - ناجائز -

**فس** - ترکی ٹوپی -

**فستان** - ایک قسم کا زنانہ لباس جو لہنگے کے نیچے پہنا جاتا ہے -

**فستہ تمرین** - میدان جنگ -

**فسطان** - قبا - عبا -

**فسنجان** - تنجن -

**فس کردن** - (سانپ کا) سرسرانا -

**فش** - پھوارہ - فوارہ - نیز کلمۂ حقارت - چھی -

**فشار** - ہوا کا دباؤ - نچوڑ -

**فش فش** - خوشامد - عاجزی -

**فشفشک** - ہوائی (ایک قسم کی آتشبازی) -

**فش فش کردن** - خوشامد کرنا - روغن قاز ملنا -

**فشکہ** - کارتوس -

**فشنگ** - کارتوس -

**فشنگ فارغ** - چلا ہوا کارتوس -

**فصفور** - فاسفورس (ایک عنصری مادہ جو ہوا میں بھڑک اوٹھتا ہے -)

**فصل** - موسم (زراعت کے معنی میں ہندی ہے)

**فضول** - راز گو - بلا ضرورت راز فاش کرنے والا - دخل درمعقول کرنے والا -

**فضولی کردن** - چھونا - یکواس کرنا -

**فوت کردن** - بجانا -

**فطر** - کُلاہ باران یعنی کوکُرمتا -

**فطور** - ناشتہ -

**فطیر مختو** - کچوری - پوری -

**فطیرہ** - پراٹھا - سمبوسہ -

**فعلہ** - (فاعل کی جمع بطور واحد مستعمل ہے) مزدور -

**فعلگی** - مزدوری -

**فغفوری** - چینی سامان -

فقرہ - مزاحاً (ذکر) کو کہتے ہیں -
فک - قلم کا شگاف - دریائی ہاتھی ،
فکر بکر - اچھوتا اور تازہ خیال - جدید تخیل -
فلارنس - ایطالیہ کا ایک شہر
فلاسہ - کوڑا مارنا -
فلالیہ - فلالین -
فلفل مو - گھونگریالے بال -
فلفل نمکی - خاکی - مٹیالا (رنگ)
فلک - وہ لکڑی کا ٹکڑا جس کو چھت مین
لگا کر لڑکون کو سزا دیتے ہین -
فلکہ -
فلوکیہ - } چھوٹی کشتی - ڈونگی -
فلکی - ہیئت دان -
فلمنک - بلجیین یا ڈچ قوم -
فلوکہ - ڈونگی چھوٹی کشتی -
فلیس - کارتوس کا ڈبہ -
فم - توپ کا دہانہ (فصحا کی زبان پر بافم ہے)
فنار - گاڑی کی کمانی پیچدار کمانی -
فناری - لچکدار - لچکیلا -
فنجان - چھوٹی پیالی -
فنجانک - (تاربرقی کا) انسولیٹر

فنجان مہرہ - پالسنے کا صندوق -
فنیل - جانورون کی ہڈیان -
فوارہ - آبشار - جھرنا پانی کا -
فوارہ افشان - وہ چشمہ جس مین سے پانی اچھلتا ہو
فوج افشار - ایک پلٹن کا نام -
فوج امیری - اول درجہ کا لشکر -
فوج خاصہ - باڈی گارڈ -
فوج شقاقی - ایک پلٹن کا نام -
فوج ضبطیہ - پولیس کی فوج -
فورجیہ - برُش -
فوریہ - فبروری -
فوضوی - (انارکسٹ) سیاسی یا اجتماعی انتظام
یا نظم و نسق مین خلل ڈالنے والا -
فوضی - بے سیاستی - بدعملی - بادشاہ گردی -
فوطہ - جامہ میز - تہ بند -
فوق العادہ - غیر معمولی -
فول - لوبیا جو ایک مشہور پھلی ہے -
فونوغراف - فونوگرافی -
فہرسہ - فہرست -
فہل شدن - مستی مین آنا - مادہ کا جفتی چاہنا -
فئے - سایہ - چھاؤن

**فیس** - تکبر - غرور - گھمنڈ -

**فیس کردن** - شیخی کرنا - ڈینگ مارنا -

**فیسل** - (مفرس فاسل انگریزی) حیوانات کی ہڈیان -

**فیسو** - نازان - بڑائی مارنیوالا - ظاہردار -

**فیین کردن** - ناک سنکنا -

**فینقی** - قوم (فینیشین) کنعانی -

**فینیقیہ** - ایک قدیم ملک جو ساحل شام پر واقع تھا - کنعان -

## باب قاف معجمہ

**قاب چی** - پیاول -

**قاب سیگار** - وہ کشتی جس مین سگرٹ رکھتے ہین - ٹرے -

**قایق** -
**قاوق** - } ناو - چھوٹی کشتی -

**قایق چی** - ملاح - کشتیبان -

**قاپوق کردن** - صلیب دینا - سولی پر چڑھانا -

**قاپوچی** - دربان - پاسبان -

**قاپون** - بڑی ترازو -

**قاتیق** - اہار - [illegible] -

**قاتق** - سالن -

**قاچ** - پھانک - قاش -

**قاچاق چی** - خفیہ مال لیجانے والا - چنگی مار -

**قادر اللہ** - (ککڑون کون) ایرانیون کے خیال مین مرغ کی آواز -

**قادرغہ** - چھوٹی کشتی (ت)

**قاربوز** - تربوز -

**قارچہ** -
**قرچہ** - } ایک قسم کا پرندہ -

**قارچ** - ککرمتا - کلاہ باران -

**قاردان خان** - ایران کا ایک خطاب -

**قار قار** - قاقا (بطخ کی آواز) -

**قار قار کردن** - قازون اور بطخون کا قین قین کرنا

**قارہ** - براعظم - اقلیم -

**قاز** - ایک چھوٹا سا سکہ جو قران کا پانچوان حصہ ہے -

**قازالاق** - چنڈول -

**قاز چران** - بطخین چرانیوالا -

**قاز سرخ** - ایک قسم کی لال چڑیا جس کو انگریزی مین فلامنگو کہتے ہین -

**قاش زین** -
**کاش زین**
**قربوس زین** } زین کی کاٹھی کا ہرا -

قَاشُق چمچہ۔
قَاشُق بُزرگ ۔ ٹیبل اسپون۔
قَاشُقِ چَاے ۔ چار کا چمچہ (ٹی اسپون)
قَاشُقِ شَربت خوری ۔ چار شربت وغیرہ پینے کا بڑا چمچہ۔
قَاشُقِ شَمشَاد ۔ لکڑی کا چمچہ۔ ڈوئی۔
قَاصِد رَسُولی ۔ حضرت عیسیٰ کے حواریوں کے قاصد۔
قَاصِر ۔ نابالغ۔
قَاضِی ۔ فوجی جج۔
قَاضِیِ القُضَاۃ ۔ چیف جسٹس۔
قَاضِیِ التَحقِیق ۔ تفتیش کنندہ افسر۔
قَاطِبۂ نَاس ۔ بنی نوع انسان۔ بنی آدم۔
قَاطِر ۔ خچر۔
قَاطِمہ ۔ بکری کے بالوں کی رسی۔
قَاعَت ۔ ہال۔ کمرہ۔
قَاعِدۃُ البِلَاد ۔ پایۂ تخت۔
قَاقِش ۔ (قلم کا) شگاف۔
قَاق ۔ بسکٹ۔
قَالقَان ۔ ڈھال۔ نشانہ (ت)
قَالمُوق ۔ روس میں کیتھولک۔ کالموک قوم۔

قَالی ۔ شطرنجی۔
قَالِیاب ۔ پوٹاش۔
قَالِی قَائنی ۔ قائن (جو ایک ایران کا مشہور شہر ہے۔) کا بنا ہوا قالین۔
قَانچہ ۔ کشتی۔ ناؤ۔
قَانُونِ اَسَاسی ۔ اصلی واہم قانون۔ بنیادی قاعدہ۔
قَانُونِ جزا ۔ پینل کوڈ۔ قانون تعزیزی۔
قَانُونِ جِنائی ۔ فوجداری قانون۔
قَانُونِ مُدَوّن ۔ وہ قانون جو ضبط تحریر میں آچکا ہو۔
قَانُونِ نِظَامی ۔ کانسٹی ٹیوشنل لا۔ آئینی قانون
قَانُونی ۔ بیرسٹر۔
قَاوی ۔ بندرگاہ۔
قَائِد ۔ سپہ سالار۔
قَائِدِ اَوّل ۔ کمانڈر ان چیف۔
قَائِدِ لِوا ۔ بریگیڈیر جنرل۔
قَائِش ۔ چھوٹا سوچ بنہ۔
قَائِش ۔ حلقہ (بازو بند) احاطہ۔ گھیر لینا۔
قَائِق ۔ کشتی۔ ناؤ۔

قَاِق بُخَارِی - اسٹیمر - دخانی جہاز -
قَایقچی - جہاز ران - ملاح -
قَایِم - چھپا ہوا -
قَایِم شُدَن - چھپنا -
قَایِم کَردَن - چھپانا -
قَایِمَہ - فہرست - کھرا - (سکہ)
قَایِم مقَام - اسٹنٹ - کمشنر - لفٹنٹ کرنل -
قَایِمَہ اِرسَالِیہ مَال - وہ تحریر جس مین یہ درج ہو کہ مال بذمہ داری مالک روانہ کیا جاتا ہے -
قَایِمُہ رَاہ - سڑک کا موڑ -
قَایُوق - دار - سُولی -
قُبّ - کُلّی -
قَبَاحَت - حیف - افسوس -
قَبَار - ایک پھول کا درخت جو گوشت کے ساتھ پکا کر کھاتے ہین -
قُبَّۃُ الاِنتِصَار - فتح کی کمان -
قَبض - پرامیسری نوٹ چھاپنے کی کل (قبوض جمع) -
قَبض کَاغذ سفَارشی - رجسٹری کئے ہوئے خط وغیرہ کی رسید -

قَبطَان - کپتان -
قُبُوض - رسیدات - پرامیسری نوٹ -
قُبُول - سواروں کے زین مین پستول کیلئے جو چمڑے کی تھیلی ہوتی ہے - قبورہ -
قُبَّہ - کالر -
قُپ - گھونٹ -
قَپَان - لوہے کا بڑا گز -
قَپَانچہ کَردَن - باز کو کپڑا لپیٹ دینا تا کہ پر نہ ہلا سکے -
قُپُز - غبارہ -
قَپِیدَن - ہاتھ مارنا - لپکنا -
قَتُوق - سالن -
قَدّ و قوارہ - قامت -
قَدَارَہ - کھانڈہ جو ایک قسم کی تلوار ہے -
قَدّاس - ولی - مقدس -
قُدّاس - عشاے ربانی کے متعلق ایک رسم - (ماس) -
قُدس - یروشلم - بیت المقدس -
قِدِّیس - سینٹ - ولی -
قَذِیفَہ - لباس -
قِر - انداز - حرکات - ناز -

قَرَاباغی ۔ (یا نسبتی) قراباغ کا رہنے والا جو ایران کا ایک شہر ہے۔
قَرَابِنیہ ۔ ایک پرانی قسم کی بندوق (قرابین)
قَرَاداغ ۔ } سیاہ پہاڑ ۔ کالا پہاڑ۔
قَرَاطَاغ ۔ } مانٹی نیگرو (ملک)
قَرَار ۔ فیصلہ ۔ حکم ۔ رزولیوشن۔
قَرَارگاہ عَسکَری ۔ فوجی چھاؤنی۔
قَرَاسُوَران ۔ سوار پولیس ۔ پولیس سوار
قُرَاسَہ ۔ بارہ درجن ۔ (گراس)۔
قَرَاسِیا ۔ ولایت کا آلو بخارا۔
قَرَاطِیس مَالی ۔ مالی دستاویزات۔
قَرَاغُوش ۔ } سیاہ باز (شکاری)۔
قَرَاقُوش ۔ }
قَرَاغُول ۔ تھانہ ۔ چوکی۔
قِرَان ۔ ۲ ر کا ایک سکہ۔
قُرَانتِین ۔ کوارنٹین۔
قَرَاوُل ۔ پاسبان ۔ نشانہ۔
قَرَاوُل خَانَہ ۔ پولیس اسٹیشن۔
قَرَاوُل رَفتَہ ۔ نشانہ باندھ کر۔
قَرَاوُلی ۔ حراست ۔ نگہبانی۔
قَرَاوُنگِیر ۔ بہت کالا۔

قِرَاۃ خَانَہ ۔ ریڈنگ روم۔
قُرَابَقہ ۔ غوک ۔ مینڈک۔
قَربَلی کَردَن ۔ دہنے بائیں ملنا یا ملانا۔
قَربِنیَہ ۔ قرابین۔
قُرت ۔ گھونٹ ۔ جرعہ۔
قَرخُلق ۔ (ت) وہ پرزہ جو بندوق کے گھوڑے کی حفاظت کرتا ہے۔
قِرّدَادَن ۔ اینٹھ کر چلنا۔
قِرّدَاشتَن ۔ جھکانا ۔ دباؤ ڈالنا۔
قِردَہ ۔ جالی ۔ کنگرہ۔
قَرصَان ۔ بحری ڈاکو ۔ دریائی قزاق۔
قَرصَہ ۔ ڈنک۔
قَرضِ مُعَلّق ۔ وہ قرض جو کسی شرط کے ساتھ دیا گیا ہو۔
قَرض وَطَلَب ۔ ڈیبٹ اینڈ کریڈٹ ۔ رقم کا لین دین۔
قَرضَہ ۔ بحری غارتگری۔
قَرغَاوُل ۔ } تیتر کی قسم کا ایک پرندہ۔
قَرقَاوُل ۔ }
قَرغُو ۔ سیاہ باز شکاری۔
قَرغُول ۔ ایک جنگلی مرغ جسکو تدرو بھی کہتے ہیں۔

قِرغی - ایک چھوٹی قسم کا شکرا یا باز -
قِرفہ - دارچینی -
قُرق - رزرو کرنا محفوظ کرنا -
قُرق - جوتا (دیہاتی) -
قَرقار کردن - کا ئین کائین کرنا -
قَرقاول یا کرکاول یا چرچاول -
ایک قسم کا جنگلی مرغ -
قَرقاول طلائی - مرغ زرین - اسٹریلیا
کی قومی علم (نشان) -
قَرقَر - گاڑی کے چلنے کی آواز -
قُرقُر کردن - مینڈکون کا ٹرانا - نوکرون
وغیرہ کا بڑبڑانا -
قَرقَرہ - ایک قسم کا کبوتر -
قُرقشہ کردن - جھگڑا کرنا تکرار کرنا -
(قدیم فارسی مین خرخشہ ہے)
قُرق کردن - اوس جگہ لوگون کو
جانے نہ دینا جہان خواتین بے پردہ ہون -
قُرگ دوی کردن - لمبے ڈگ
بھرنا - لمبے قدم رکھنا -
قِرم - کریمیہ روس کا جنوبی حصہ -
قِرمِز کردن - بریان کرنا - بھوننا -

قِرمزیہ - سرخ بخار -
قرنات - حلقوم - ٹینٹوا -
قرناچی - ڈھنڈورچی - نرسنگہ بجانے والا - شہرت
پھیلانے والا -
قَرنہ - کونہ - گوشہ -
قُرو - پالا -
قَرہ - مشکی گھوڑا -
قرہ چی - ایک قوم کا نام -
قرہ خرز - سیاہ فام -
قرہ طاغ - مانٹی نگرو -
قرہ توش - وہ پٹی جو ٹوٹی ہوئی ہڈی پر
باندھتے ہین - مو تھرا جو گھوڑون
کی ایک بیماری ہے -
قرہ قوینلو - کالی بکریون والے ترک -
(ترکون کا ایک قبیلہ)
قرہ کہر - کمیت اور کبود کے مابین ایک رنگ -
قُرّی - فق - بادخایہ -
قرینہ - زوجہ - بیگم -
قزاز - گلاس - کانچ -
قزاق - روس کے ایک تاتاری قوم جسکو
انگریزی مین (کاسک) کہتے ہین -

قِزقُون - پہاڑی کوا - زاغِ دشتی -
قِزِل آلا - سُرخ مچھلی -
قِزلاق - چکاوک - لوا -
قِزِن قُلفی - ہُک -
قِسِتقِرخان - ایران کا ایک خطاب -
قِسطار - چودھری -
قُسطان - قبا - عبا -
قِسلاج - کسی چیز کو زور سے کھینچنا -
قِسمِ زُور - زروغ حلفی -
قِش - پیال -
قِشاشہ - کفگیر -
قِشطہ - بالائی - ملائی -
قِشقا - بندوق -
قِشقُون - خچر کی دمچی -
قِشلا - اسپتال - قیدخانہ -
قِشلاس - بارکس -
قِشلاق کردن - گرم مکان مین رہنا -
قِشمر - پاکھنڈی - مکار -
قِشنگ - (۱) سلیم الطبع (مرد) (۲) خوبصورت (عورت) احمق - الو -
قِشو - کھریا -

قُشُون - لشکر فوج -
قُشُونِ چریک - بیگار فوج -
قُشُونِ حاضرِ دائمی - مستقل فوج جو حالت امن مین قایم رہے -
قُشُونِ ساخلُو - قلعہ کی فوج -
قُشُونِ مُتحدہ - کئی ممالک کی مختلف فوجین -
قِصاص - (معنوی خون کا بدلہ) انتقام -
قَصَبہ - نیچہ حُقہ -
قَصَبچہ - چھوٹا گانوں -
قَصرِ الحمرا - اسپین مین مسلمانون کا بنایا ہوا ایک محل -
قَصرِ بارکی لیکی - محل خوابگاہ -
قَصرِ شارلوت - چارلوٹ کی عمارت جو یورپ مین مشہور ہے -
قَطار - ٹرین -
قَطارالرکاب - مسافر گاڑی -
قَطارِ سُرعت - اکپرس ٹرین -
قَطارِ کالسکۂ بخاری - ریل گاڑیون کا سلسلہ - ریل کی پٹری -
قَطارِ مُنفصل - صفون کا الگ الگ ہو کر چلنا -
قَطاعی - قطع کیا ہوا -
قَطانیچہ - نیزہ - (ت)

قُطب ۔ کمپاس
قِطران ۔ رال ۔ گندہ بہروزہ ۔
قَطع رحم ۔ رشتہ داری کے تمام تعلقات کٹ جانا ۔
قَطع مُرادَدَہ ۔ قطع تعلق ہو جانا ۔
قُطور ۔ موٹا تازہ ۔ قوی ۔ مضبوط ۔
قُطی ۔ } بکس ۔ ڈبیا ۔
قُوطی ۔ }
قُطی حلبی ۔ ٹین کا بکس ۔
قَطیفہ ۔ } دوپٹا ۔ تولیا ۔
قَطفہ ۔ }
قُطی مینائی طلائی ۔ سنہرے کام والی ڈبیا ۔
قَفَصہ ۔ کاٹھ یا لوہے کا کٹہرا یا جالی ۔
قَفطان ۔ گاؤن ۔
قَفقازیہ ۔ وہ ملک جو بحر خضر اور بحر اسود کے درمیان واقع ہے ۔ کاکیشیا ۔
قُفل ۔ کنگن وغیرہ کا بندھن ۔
قُفل دَفتر ۔ کردی بند کرنا ۔ حساب ختم کرنا ۔
قِل ۔ گھوڑے کی دم کا پھندا ۔
قُلاب دوزی ۔ اون کا کام ۔
قُلابی ۔ پاجی ۔ مردک ۔ بدذات ۔

قُلابی کردن ۔ جعلی سکہ بنانا ۔
قُلاچ ۔ پیچ ۔ بل ۔ چوکڑی ۔
قَلاش ۔ مکار ۔ دغاباز ۔
قَلباق ۔ (بالون) پروں کی ٹوپی ۔
قُلبہ سنگ کاری ۔ کنکر بچھی ہوئی راہ ۔
قَلتاق ۔ زین کا ڈھانچہ ۔
قَلچاق ۔ آہنی دستانہ ۔
قُل چماق ۔ اوباش ۔ بیباک ۔ قاتل ۔
قُل رفتن ۔ شیخی مارنا ۔ لاف زنی کرنا ۔
قُل زدن ۔ ڈینگ ۔ شیخی ۔ فخر ۔
قَلطاق ۔ الوا ۔
قُلعہ ۔ مربع صف بندی ۔
قَلعہ گرفتن ۔ مجازاً دولہن کا ازالہ بکر کرنا ۔ مجامعت کرنا ۔
قُلق ۔ بالائی آمدنی ۔ فتوح محصل کی فیس یا اجرت ۔
قَلقلی کردن ۔ گدگدی کرنا ۔
قَلم ۔ لاٹ ۔ حصہ ۔ بھاگ ۔
قلم یا سنگ جہنم ۔ کاسٹک ۔
قلم پر ۔ کول پن ۔
قلم التجارۃ ۔ تنظیمِ تجارت کی کمیٹی ۔
قلم الرقیق ۔ غلاموں (بردہ فروشی) کا دفتر ۔
قلم تحقیق شخصیہ ۔ شناخت اور پہچان کا دفتر ۔

قلم زن - نقاش - حفار -

قلم تحریر - سلیٹ پنسل -

قلم ریزہ - عمدہ قلم -

قلم زنی - چاندی پر نقاشی -

قلم فرنگی - فونٹین پن -

قلم کار - رنگین چھینٹ - (کپڑا)

قلم مداد - فونٹین پن -

قلم مراجعت - تصحیح سازی کا دفتر -

قلندری - ایک قسم کا خیمہ -

قلو - لات مارنا -

قلہ بدوزی - زربفت - کمخواب -

قلیا - سجی - کھار

قلیان باسلیقہ - بامزہ حقہ -

قلیان دستی - چھوٹا حقہ -

قلیان فرشی - بڑا حقہ -

قماش - بافت -

قن - ڈربہ -

قناد - حلوائی -

قنادی - حلوائی - مٹھائی بنانے والا -

قنارہ - قصابوں کا کانٹا - آنکڑا -

قنارہ زدن - قصاب کے کانٹے پر لٹکانا -

قناری - ایک چھوٹی خوبصورت زرد چڑیا -

قنبار - } جبہ -
کبوت یا }

قنبارہ - گانون -

قنبل - قنابل جمع } شل یا بم کا گولہ -
قنبرہ یا قنابر جمع }

قنداغ - بندوق کا کندہ -

قنداق - بندوق کا کندہ -

قندی شکل - مخروطی شکل -

قندیل - مکھیوں کا چھتہ جو دیواروں میں سوراخ کرکے بناتے ہیں -

قنطرہ - دہانہ -

قنسل } کانسل کا منصب - افسر تجارت بالیوز -
قنصل یا }

قنصلیہ - کونسل کا آفس - کونسلیٹ -

قو - خشک لکڑی جو جلد جل اوٹھے -

قوارب - (جمع قارب) کشتیان -

قوارہ - ساخت - ترکیب - ناپ - فریم - ڈھانچہ

قوارہ دادن - گھڑنا - تشکیل دینا -

قونچہ - مہک -

قوتاش - } ایک قسم کی پہاڑی گائے -
قطاس یا }

قُوطی - ٹین - قلعی - ڈبیہ -
قُوچ - مینڈھا -
قُوچ اَرقالی - پہاڑی مینڈھا -
قُوچقار } مینڈھا -
قُوچغار }
قُوڈ - کاڈمچھلی جس کا تیل پیا جاتا ہے -
قُور - ہتیار - سلاح -
قُورچی - جبّہ خانہ کا افسر - مخزن بارود و بنادیق کا محافظ -
قُورچی باشی - اسلحہ خانہ (جبّہ خانہ) کا افسرِ اعلیٰ -
قُورخانہ - سلاح خانہ - ہتیار رکھنے کی جگہ -
قُورسیہ - زنانہ ویسکوٹ -
قُورشوان - گولی (ت)
قُوری - چا، دان -
قُوری گل - مٹی کی چاردانی -
قُوز - کوُب -
قُوز بالائے قُوز - سب سے بڑھکر یہ کہ - طرفہ یہ کہ -
قُوزک - ٹخنے کی ہڈی -
قُوزُہ - کوزپشت (متروک الحال) -

قُوزی - گبڑا -
قُوشخانہ - طویلہ -
قُوصرہ - کھجوروں کے رکھنے کا ٹوکرا -
قُوطی - ڈبیہ - صندوقچہ -
قُوطی حَب - گولیاں رکھنے کی ڈبیہ -
قُول - پرول - سپاہیوں کی وہ بات جو اپنوں اور غیروں میں تمیز کرنے کے لئے سکھائی جاتی ہے -
قُول تر - گہرا - عمیق -
قُوموق - ایک ایرانی قوم کا نام -
قُونداق - طفلِ شیرخوار -
قُونس - لوہے کا خود -
قُونسل } افسرِ تجارت - کانسل کا مترادف بالیوز -
قُونسول }
قُونسلاتو - کانسل کا دفتر -
قُوّہ بحریہ - سمندری فوج -
قُوّہ بریہ - خشکی کی فوج -
قُوّہ فاعلیہ - پھرتی - توانائی -
قُوی - مرغابی -
قَہوَہ - بھورا (رنگ) -
قَہوہ - کافی کا کپ -

قہوہ پز یا قہوہ جوش ۔ کافی کی کیتلی (دیگچی)

قہوہ جوش ۔ قہوہ دان ۔

قہوہ چی ۔ کافی پلانے والا ۔

قہوہ ریز ۔ چاندی کا برتن جس مین کافی رکھی جاتی ہے

قہوہ سینی ۔ (بلا اضافت) چھوٹی کشتی یا سینی ۔

قیادۃ ۔ سپہ سالاری ۔ افسری ۔

قیار ۔ جھٹکا ۔ چلاک ۔

قیمت ۔ آواز طولانی ۔

قید ۔ وہ منقوشے جنمین کتاب رکھہ کر سی جاتی ہے ۔ شکنجہ ۔

قیسی ۔ خشک اور چھوٹی خوبانی ۔

قیش یا قایش ۔ بکسوا ۔

قیطون ۔ کارچوبی بیل بوٹے کا کام ۔

قیقاج نشستن ۔ کرسی یا گھوڑے پر ترچھا بیٹھنا ۔

قیمت عادلہ ۔ غیر سکون مین مساوی قیمت ۔

قین ۔ میان ۔ نیام ۔ (ت)

قیقاج زدن ۔ سرپٹ دوڑاتے ہوے فیر کرنا ۔

## باب کاف عربی

کابلیج ۔ ہاتھ کی چھوٹی اونگلی ۔ چھنگلیا ۔

کابوس ۔ تپنچہ ۔ پستول ۔

کابینہ ۔ دیوان خاص ۔ کیبنیٹ ۔

کاپیتان ۔ (کپتان کا مفرس) ناخدا ۔

کاتب سر ۔ پرائیویٹ سکرٹری ۔

کابی ۔ عبا ۔ لانگ کوٹ ۔

کابی زیر سمور ۔ سمور کے استر کا لانگ کوٹ ۔

کاتولیک ۔ رومن کیتھولک گرجے کا ۔

کاتولیکی ۔ رومن کیتھولک کا پیرو ۔

کاج ۔ صنوبر ۔

کماچ ۔ لیک ۔

کاچال ۔ گھر کا اسباب ۔

کاتر ۔ غلہ سے بھری کشتی ۔ بارجہاز ۔

کارہ ۔ داد وستد ۔ لین دین ۔

کارگر ۔ مزدور ۔ کارہ گر ۔

کار استعانتی قحط ۔ فیمائن ریلیف ورکس ۔

کار افتادہ ۔ تجربہ کار ۔ آزمودہ کار ۔

کارباقو ۔ مکڑی ۔ عنکبوت ۔

کارت ۔ کارڈ کا مفرس ۔ ملاقاتی چٹھی یا گنجفہ ۔

کارتنہ ۔ مکڑی ۔

کارخانہ اسلحہ سازی ۔ ہتھیار بنانے کا کارخانہ ۔

کارخانہ توپ ریزی ۔ بندوق ڈھالنے
یا بنانے کا کارخانہ ۔
کارخانہ کرو ۔ جہاز بنانے کا ایک کارخانہ ۔
کاردار ۔ شترمرغ کی ایک قسم ۔
کاردست بستہ ۔ مشکل کام ۔
کارد چنگال ۔ چھری کانٹا ۔
کار راہ آہن ۔ ریلوے اسٹیشن ۔
کارز ۔ عیسائی واعظ ۔ پادری ۔
کارسازی کردن ۔ (قرض) ادا کرنا ۔
کار کسے خوابیدن ۔ کسی کا کام یا معاملہ
بند ہو جانا ۔
کارکن ۔ مجازاً محنتی ۔ مستعد ۔
کارگزار ۔ دفتر خارجی (ممالک غیر) کا افسر ۔
کارو ۔ گاڑی ۔
کارہ ۔ مصرف ۔ فائدہ ۔
کاری ۔ کیوڑا ۔
کاری ۔ باربرداری گاڑی ۔
کازدار ۔ شترمرغ کی ایک قسم کا جانور ۔
کاسبی ۔ پیشہ ۔ صنعت ۔
کاستہ ۔ تخفیف ۔
کاسہ ۔ لیمپ یا چمنی کا گلوب ۔

کاسہ پشت ۔ کچھوا ۔
کاسہ لیس ۔ طفیلی ۔ مفت خور ۔
کاشہ ۔ فوج کا دستہ ۔
کاشی ۔ شہر کاشان کی طرف منسوب ۔
رنگین مخمل نقش دار اینٹ ۔
کاشی کاری ۔ کویلو کا کام ۔ کاشانی ۔
کاغذ ۔ خط ۔ چٹھی ۔ نوٹ ۔ پتنگ ۔
کاغذ آب کش ۔ بلاٹنگ پیپر ۔
کاغذ تلگراف ۔ تلگراف لکھنے کا فارم ۔
کاغذ خشک کن ۔ بلاٹنگ پیپر ۔
کاغذ زرورق ۔ جھوٹا گوٹا ۔ جھل مل ۔
کاغذ سفارشی ۔ رجسٹرڈ لیٹر ۔
کاغذ سمبادہ ۔ کاغذ ریگ مال ۔
کاغذ ناشر ۔ وہ کاغذ جس پر سیاہی پھیل جاتی ہو ۔
کافر ماجرا ۔ لڑاکا ۔ جھگڑالو ۔
کاکا ۔ حبشی غلام ۔
کاکائے سیاہ ۔ غلام ۔ بندہ ۔
کاکروس ۔ کاکروچ کا سفرس جھینگر (فارسی
میں سوسک کہتے ہیں)
کاکلی ۔ چرندوں کی ایک قسم ۔
کاکہ طو ۔ ایک قسم کا طوطا ۔ بڑے طرہ دار طوطا ۔

کالر - لمبا والالان۔

کالسکۂ آتشی - ٹرین - ریل۔

کالسکۂ بخار - ریل گاڑی کا انجن۔

کالسکۂ چاپاری - میل گاڑی میل ٹرین۔ ڈاک گاڑی۔

کالسکہ چی - گاڑی بان۔

کالسکۂ خودرو* - موٹر کار۔

کالسکۂ دخانی - انجن سے چلنے والی گاڑی

کالسکۂ دو اسپی - جوڑی بگھی۔

کالسکہ ران - کوچبان - گاڑی وان۔

کالسکہ رو - گاڑی کے چلنے کے قابل۔

کالسکۂ روباز - کھلی بگھی۔

کالسکۂ سرباز - وکٹوریہ گاڑی۔

کالسکۂ سرپوشیدہ - بروہام - بند گاڑی

کالم برق - (کلبرگ کانفرس) ایک شہر کا نام

کالنجر - لیکرا - ناخوانا - جو پڑھا نہ جا سکے۔

کالون - بستی - نو آبادی۔

کاولی - ایک ولایتی سدا بہار اکاس بیل۔

کانادا - کناڈا جنوبی امریکہ کی ایک بستی۔

کان گورو - (کیانگرو کا نفرس) جو ایک مشہور جانور ہے

کاہ بن - کٹے ہوئے کھیت کی کھونٹیاں۔

کبابہ - گلاس۔

کبریت - دیا سلائی۔

کبریت رشتی - ایران کی دیا سلائی۔

کبریت فرنگی - یورپ کی بنی ہوئی دیا سلائی۔

کبری یا کوبری - پل۔

کبسون - بندوق کی ٹوپی۔

کبش - گیلان کے محاورہ میں چپگادڑ کو کہتے ہیں۔

کبشہ - ٹک۔

کبنورہ - وہ گفتگو جو کوئی شخص غصہ یا رنج سے مجلس میں اونہہ کر زور سے کرے۔

کبوتر بازی کن - ایک قسم کا کبوتر - کھیلنے والا کبوتر

کبوتر زمینی - عام متعارف کبوتر۔

کبود - پردہ ڈالنا۔

کبوس - زین پوش۔

کپ - گال - رخسار (عوام) قرابہ۔

کپال - پکائے ہوئے مٹی کے برتن۔

کپال شکستہ - ٹھیکرا۔

کپر - جھونپڑی۔

کپر - (قدیم فارسی چیز) کویلو - کھپریل۔

کپرخانہ - گھاس کی جھونپڑی۔

کپشہ - قاش - آدھا۔

کپنگ - دھجیون کا لباس -
کتاب الفرض - رومن کیتھولک گرجے کا عبادت نامہ -
کتابچہ - رجسٹر -
کتابچۂ بغلی - پاکٹ بک -
کتاب قانون تلگراف - ٹیلی گراف کے ریگولیشن -
کتایون - شہنشاہ بیگم - جہان بانو -
کتانی - رنگین شیشے کا پلیٹ -
کتالوگ - فہرست - کیٹلاگ -
کت خدا باشی - محتسب مہتمم
کترکتا - علم قدح العین
کترہ - بایان چاک -
کترہ - خرابۂ کہنہ -
کتک - کوڑے مارنا -
کتک زدن - زد و کوب کرنا - مارنا - سزا دینا -
کتک کاری - سزاے تازیانہ -
کتل یا کوتل - وہ گھوڑا جو محرم مین یا کسی امیر کے میت کیساتھ نکالا جاتا ہے -
کتل - درہ - گھاٹی -
کتلکہ - رومن کیتھولک ہو جانا -

کتلو - بونا - ٹھنگنا - پست قد -
کتو - مکتب - (عوام کی زبان ہے)
کتو - ایک مرض جس مین گلا پھول جاتا ہے - (جانورون سے مختص ہے -)
کتولو - بونا ٹھنگنا -
کتہ چلو - بگھارا کھانا (چانول)
کت بل - کٹھل -
کتبہ خیالہ - رسالہ - سوارہ فوج -
کثیف - علیظ - گاڑھا -
کج - صنوبر -
کج - سُنی مسلمان کا لقب جو امامیہ نے رکھا ہے -
کجک - ڈہول بجانے کی لکڑی -
کج کول - سرکش (گھوڑے کی صفت)
کج وچولہ - کہنیان نکلکر جھکا ہوا -
کج وچولہ راہ رفتن - لنگڑا کے چلنا -
کج وکوج - پیچیدہ - خمدار -
کج وکور شدن - مڑنا - جھکنا -
کچل چرکس - گدھ - کرگس -
کچولو - بونا - ٹھنگنا -
کچہ - ٹھوڈی -
کحال - آنکھ کا معالج -

کَدبَانُو۔ خوش سلیقہ وہ عورت جو گھر کا انتظام اچھی طرح کرے۔
کَدخُدَا۔ گانون کا پٹیل جو ضابطہ سے چھوٹا ہوتا ہے میر محلہ۔
کَدرَک۔ کھڑا اون جو پہاڑی چرواہے پہنتے ہین۔
کَدَائی (مف) معمولی۔
کُرَاث۔ ایک قسم کی پیاز۔
کَرَاجَک۔ ایک قسم کی مینا۔
کُرَاکُول یا کُرَاکُون۔ تھانہ۔ پولیس اسٹیشن
کِرَائیہ آرَادہ۔ باربرداری۔
کِرَایہ دِہ۔ کرایہ دار۔ اسامی۔
کِرَایہ مَندی۔ اجرت۔
کَربَلَائی۔ وہ جس نے کربلا کی زیارت کی ہو۔ کلمہ تعظیم۔
کَرپَاس۔ ایک قسم کا کپڑا۔ توڑ۔
کُرت۔ کیاریون کا قطعہ۔ جیرہ
کَرتُوسَن۔ کارتوس۔
کَرجِی۔ تفریح کی کشتی۔
کرجی۔ بوجھ لادنے کی کشتی
کَرجی بَان۔ کشتی بان۔
کَرچَک۔ انڈی کا تیل۔

کُرچ۔ چُنَت۔ سلوٹ۔
کُرزَہ۔ سایہ۔
کُرش۔ (کارسیکا) ایک جزیرہ کا نام جو بحر روم مین واقع ہے۔
کِرستِیَان۔ کرسچن کا مفرس۔
کِرسِی۔ فرانس کا ایک مقام جہان انگلستان نے فرانس پر فتح پائی۔
کُرسِی۔ تخت۔ چوکی۔ (جیرہ کو صندلی کہتے ہین)
کَرشک بَستہ۔ کیڑا لگا ہوا گھن کھایا ہوا۔
کُرک۔ بہت کچا۔ نہایت خام۔
کُرسی جُنبَان۔ جھولنے والی کرسی۔
کُرک۔ میوہ کرکو۔
کَرک۔ گینڈا۔
کُرک۔ بکرے کا بال۔ روان۔
کَرک۔ آلہ کاشتکاری۔
کِرکِری۔ جھلملی یا چک۔ جالی۔
کُرکُو۔ خربوزہ خام۔
کُرکُول۔ چوپہرہ۔
کُرکُول خَارجی۔ لشکر سے دور کا مقام۔
کِرم کَار۔ بہت محنتی۔
کِرم کِتَاب۔ مجازاً وہ شخص جو مطالعہ کتب مین مصروف رہے

کرمکی۔ ٹمٹماہٹ چشمک جھلملاہٹ۔
کرنجال۔ کیکڑا۔ سرطان۔
کرور۔ پانچ لاکھ۔
کرہ۔ مسکہ۔ مکھن۔
کرّہ۔ بچھیرا۔
کرّہ خر۔ (بلا اضافت) گدھے کا بچہ۔
کریاس۔ شمن (حجرہ) ایوان۔
کژ۔ مردتند۔ کج طبع۔
کش۔ مردتند۔
کسارات۔ (ٹوٹی ہوئی چیزیں) مجازاً بقایا۔
کسبہ وفعلہ۔ ادنیٰ طبقہ۔
کستنہ۔ ولایتی بادام۔
کسی را بیگانہ نہ شمردن۔ کسی کو غیر نہ سمجھنا مثلاً (مرا بیگانہ نشمارید) مجھے اجنبی نہ جانیں۔
کسل صحیح کسل۔ اصفہانیوں کا لہجہ ہے۔ سست۔ کاہل۔
کس وکو۔ طوطا۔
کسوہ۔ یونی فارم وردی۔
کش۔ ربڑ۔ ایک معروف بغل۔
کشافہ۔ جاسوس۔ بھیدی۔

کشش برندار۔ جس میں لچک نہ ہو۔
کشتار۔ قتل۔
کشتبان۔ انگشتانہ۔
کشتہ۔ دام۔ طعمہ۔
کشتی بخار۔ اگبوٹ۔ اسٹیمر۔ دخانی جہاز۔
کشتی حیات۔ جہازوں کے ڈوبنے کے وقت لوگوں کی جان بچانے والی کشتی۔
کشتی دودی۔ اسٹیمر۔ دخانی جہاز۔
کشتی زرہ پوش۔ لوہے کا جہاز۔ آئرن کلاڈ
کشتی سازخانہ۔ جہاز بنانے کا کارخانہ۔
کشتی سہ دکلی۔ تین مستول والا جہاز۔
کشتی شراعی۔ بادبانی جہاز۔
کشتی شکن۔ موج۔ پانی کا تھپیڑا۔
کشف طبی۔ ڈاکٹری معائنہ۔
کشک۔ پنیر۔
کشمش کابلی۔ لاسا۔
کشنہ۔ بھوکا۔ گرسنہ۔
کشیدن۔ مجازاً تولنا۔ وزن کرنا۔
کشیدہ۔ طپانچہ۔
کشیش۔ پادری۔ مشنری۔
کشیک۔ پاسبانی نگہبانی۔ نیند کے معنی میں

مستعمل ہے ۔ جیسے ۔ امروز کشیک کیست ۔ یعنے آج کس کی باری ہے ۔

کشیک خانہ ۔ طلایہ کا مقام ۔ چوکی کا مقام ۔

کشیک چی ۔ پہرہ دار ۔ پاسبان ۔

کشیک کشیدن ۔ نگہبانی کرنا ۔ حفظ کرنا ۔

کعک ۔ کیک ۔ کاک ۔

کفا یا کردن ۔ مشایعت کرنا ۔

کف بین ۔ کف شناس ۔ ہاتھ دیکھکر قسمت کا حال بتانے والا ۔

کفت ۔ گال ۔ رخسار ۔ عوام کی زبان ہے ۔

کفتان ۔ گون ۔

کفتر چتری ۔ گرہ باز کبوتر ۔

کفتر معلقی ۔ اوٹن کبوتر ۔

کفت گفت خوردن ۔ سر پنا چیکلی ہونا ۔

کف حوض ۔ حوض کی تہ ۔

کفش پاک کن ۔ دروازے مین پانوں صاف کرنے کے لئے جو بوریا بچھایا جاتا ہے ۔

کفش ساغری ۔ سبز جوتا جسکی انی خمی ہوئی اور نکیلی ہوتی ہے ۔

کفش سرپائی ۔ سلیپر ۔

کفش کش دار ۔ ایلاسٹک سائڈ بوٹ ۔

کفش کن ۔ (بر فتح کاف دوم) وہ حجرہ جس مین جوتے اوتارتے مین ۔

کفش یخ سری ۔ برف پر چلنے یا کھیلنے کا جوتا ۔ دوشاک ۔ ایک آلہ جس کو جوتے مین کے نیچے لگا لیتے ہین ۔

کفلہ ۔ ترازو کا پلڑا ۔

کفہ ۔ باروت کی کپی ۔

کف ہوا ۔ ناممکن بات ۔

ککائین ۔ کوکین (ایک نشہ آور چیز)

کل ۔ شوہر کے آنے پر عورت کا نعرہ خوشی ۔

کلاتہ ۔ غیر مثمر ۔ بے کار ۔ غیر مفید ۔

کلاش ۔ مکڑی ۔ عنکبوت ۔

کلاغ ابلق ۔ مینا ۔

کلاغ حلال گوشت ۔ یورپ کا ایک کوا جسے رُک کہتے مین ۔

کلاغ قرقون ۔ پہاڑی کوا ۔ زاغ دشتی ۔

کلافہ ۔ پیچک ۔ دھاگے کا لچھا ۔

کلافہ شدہ ۔ اولجھا ہوا ۔

کلالہ ۔ طرہ ۔ کاکل ۔

کلان تر شہر ۔ داروغہ شہر ۔

کُلاہ کسے پشم نہ داشتن ۔ کسی کا اثر یا اقتدار نہ ہونا ۔

کُلاہِ فرنگی ۔ وہ گنبد نما عمارت جو موسم گرما کیلئے باغ میں بناتے ہیں ۔

کُلاہ مَل ۔ ٹوپی بنانے والا ۔

کُلاہِ لَتّہ ۔ وہ ٹوپی جو شملہ کے نیچے پہنی جاتی ہے ۔

کَلْبَتَین ۔ چمٹی ۔

کُلِیکٹ ۔ گرگٹ ۔

کُلْچہ ۔ لمبا کوٹ ۔

کُلچۂ ترمہ ۔ سنجاف دار چکن ۔

کُلُفت ۔ موٹا ۔ دبیز ۔ قوی ۔

کُلُفت ۔ خادمہ ۔ ماما ۔ (ایرانی فارسی میں ماما کے معنی دایہ کے ہیں)

کُلُفت دَست ۔ کنجوس ۔ ممسک ۔

کُلُفتی ۔ موٹائی ۔ ضخامت ۔

کَلَک ۔ کڑیوں یا لٹھوں کا بیڑا (گٹھا) مکار دغاباز ۔ محیل ۔

کَل کَدَیا کَچَل ۔ گنجا ۔

کَلَک زَدَن ۔ جھوٹ بولنا ۔ دھوکا دینا ۔

کِلکِل کَردَن ۔ کھلکھلانا (عورتوں کا خوشی سے)

کَل کرارے ۔ سور کا دانت ۔

کَلَم ۔ کرم کلہ ۔

کَلَم اَسپیچ
کَلَم قُمری ۔ } کرم کلہ ایک مشہور سبزی ۔

کَلَم رُوسی ۔ گوبھی ۔

کِلِنجار ۔ خرچنگ ۔ کیکڑا ۔ شکستہ خط ۔ بھیست تحریر ۔

کَلَند ۔ قفل ۔

کُلَنگ ۔ جسکو عوام کلند کہتے ہیں ۔ پھاوڑا ۔ کدال ۔

کَلْنَل ۔ (کرنل کا مفرس) افسر لشکر ۔

کَلُوچہ ۔ نرم روٹی یا کیک ۔

کَلُوک ۔ مٹکی ۔ ہانڈی ۔ مرتبان ۔

کَلُوب ۔ (کلب کا مفرس) مجمع ۔ انجمن

کُلُونل ۔ کرنل ۔

کَلّہ ۔ ساڑھے پانچ فٹ کا پیمانہ ۔

کَلّہ ۔ گہرا ۔

کَلّہ پا ۔ لوہار کا مارتول ۔ بڑا ہتوڑا ۔

کَلّہ پُر باد ۔ مغرور ۔ متکبر ۔

کَلّہ خر ۔ (بلا اضافت) احمق ۔ بیوقوف ۔

کَلیجہ ۔ کُلیچہ ۔ نیم آستین ۔ زنانہ ۔

کَلید وَطی ۔ چھوٹی کنجی ۔

کُلیر ۔ اونٹ کی مینگنی ۔

کِلکِلہ ۔ غلامی کے بعد تقریب میں عورتوں کا نعرہ خوشی ۔

**کُم** - معدہ شکم - پیٹ - فصحا نے ترک کر دیا ہے۔
**کَم آ** - کم است یعنی است کی جگہ آ کہتے ہیں فصحا نے ترک کر دیا ہے۔
**کُماج دان** - تانبے کی دیگچی۔
**کُماچ** - کلچہ - شیرمال۔
**کَمانچہ** - سارنگی بجانے کا آلہ۔
**کمانچہ غژش** - سارنگی کا گز۔
**کمانِ راہِ آہنی** - وہ خمدار مقام جہاں گاڑی کو دوسری پڑی پر بدل لیتے ہیں
**کَمبرِدج** - کیمبرج یونی ورسٹی۔
**کمبزہ** - کچا خربوزہ۔
**کم بنیہ** - ضعیف۔
**کم بلکن** - شارٹ سائنڈ۔
**کمپانیِ بیمیہ** - انشورنس کمپنی۔
**کَمَند** - کھجور وغیرہ کی تعداد کے لئے آتا ہے مثلاً ایک کمند قاطر۔
**کمرچین** - فراک کوٹ۔
**کم زہرہ** - بزدل - ڈرپوک۔
**کمساری** - ٹکٹ کلکٹر۔
**کم سو** - وہ عینک جس سے نزدیک سے دکھائی دیتا ہے۔
**کمشلہ** - جنگلی کوا۔

**کم مِلی کردن** - سست پڑ جانا - کاہل و مجہول ہو جانا۔
**کَمنجہ** - دوتارہ - سارنگی۔
**کمندان** - کمانڈنٹ کا مفرس۔
**کمندانیہ** - مرکز - صدر مقام۔
**کَمہ** - جھونپڑی۔
**کمیتی** - اجزائے شوریٰ مجلس۔
**کمیسیون** - کمیشن کا مفرس - پنچایت۔
**کُناج** - کیک - میٹھی روٹی۔
**کَنار** - پُل۔
**کنار آب رفتن** - پائخانہ کیلئے جانا۔
**کنارِ خواب** - (بلا اضافت) ساتھ سونیوالا ہمخواب۔
**کنارہ** - قصائیوں کے گوشت لٹکانے کا آنکڑا۔
**کناری** - یورپ کا ایک پرندہ۔
**کناس** - مہتر - بھنگی۔
**کنافہ** - کیک۔
**کُنام** - غار - گوی۔
**کنبزہ** - کچا خربوزہ۔
**کنتہ** - مینا - خم شراب
**کنترائو** - (کنٹراکٹ کا مفرس) ٹھیکہ - گتہ۔
**کُنترہ** - بوٹ۔
**کنجدہ** - ایک قسم کی نیل کی روئی۔

گُونُوَل - کرنل کا مفرس - قانونِ احتساب

گُولہ یا گُولہ - بفا - سر کی خشکی۔

گُولہ بار - اس قدر بوجھ جو آدمی اوٹھا سکے۔

گَولی - کنجر (قوم) جھگڑا - جھنجھٹ۔

گُولی گری - بدمعاشی، دنگہ۔

گُول مُتقارب - ملی ہوئی صف۔

گُولیرہ - ہیضہ۔

گُومِسیُون - دلالی۔

گُومُوئل - ممانعت۔

گُومہ - جھونپڑی۔

گُومید - زمرد۔

گُونارُو - انار کا پھول۔

گُون خیز وکردن - رینگنا۔

گُوندُر - جنوبی امریکہ کا گدھ۔

گُونسر - (مف) ایک باجے کا نام۔

گُونسرت - (کانسرٹ کا مفرس) ایک باجہ

گُونسُول - میز آرائش یا دیوار گیری۔

گُونِ صحرا - اونٹ کٹارا غار دار پہاڑی۔

گُوہ کچل - منڈھے پہاڑ۔

گُوہک سنگدار - پتھریلی پہاڑی۔

گُویر - بیابان چٹیل میدان - میدان نمک۔

کُہ - گھاٹ - بار انداز - انگریزی (کے) کا مفرس۔

کُہمہ - بندوق کا نشانہ۔

کُہنہ - کارتوس کی ٹکلی - ڈاٹ - بھرتی - گوڈر۔

کُہنہ پژوہ - عالم آثار زمانہ قدیم۔

کُہنہ چین - چیتھڑے خریدنے والا۔

کُہنہ خر - وہ شخص جو مشغل کیلئے چیتھڑے خریدتا ہے۔

کُہنہ رند - گرگ باران دیدہ - تجربہ کار - خرانٹ۔

کُہنہ مُنہ ہُو - پرانے کپڑے بیچنے والے کی آواز۔

کَہنی - فلاخن - گوپھن۔

کَیبانو - بادشاہون یا امیرون کی بیوی - کدبانو۔

کِیتری - (مف) کٹل۔

کِیتلی - (مفرس ہندی) چنبیلی۔

کِیچ شُدن - چکر کھانا۔

کِیرجہ - بفا - جلد کی بھوسی۔

کِیزی - تھوک - لعاب دہن۔

کِیس - تھیلا۔

کِیس دُخان - تمباکو رکھنے کا کیس۔

کِیس شُدہ - شکن پڑا ہوا کپڑا وغیرہ۔

کِیسہ کمر - کارتوس کا رکھنے کا پٹہ۔

کِیسہ مال - حمام میں بدن دبانے والا۔

کِیف - بٹوا - تھیلی۔

**کیلہ** - اندازہ - جانچ -

**کینہ دل** - عفو و معاف نہ کرنیوالا -

**کیولہ یا کولہ** - خارش - کھجلی - سر کی بھوسی -

**کیوم** - (کنگ کا مفرس) بادشاہ -

## باب کاف فارسی

**گاچو** - جھولاؤ - جھولنا -

**گاچُو** - ہنڈولا - گھوارہ -

**گار** - اسٹیشن -

**گاردن** - باغ -

**گارلیون** - لائن کا اسٹیشن -

**گاری** - مال لیجانے کی بابتہ کرایہ جہاز -

**گاری آتشی** - ریل گاڑی -

**گاز** - گیس -

**گاز** - پچڑ - میخ -

**گاز** - دست پناہ - چمٹا -

**گازامبور** - لوہار کی سانسی -

**گازر** - (گاذر) کورے کپڑے دہونیوالا (دہوبی)

**گازت** - گزیٹ - سرکاری اخبار -

**گازگرفتن** - کانٹا - گزیدن - (ادمی مختص ہے)

**گازو** - نکلے ہوے دانت والا -

**گانج** - گھڑی جس کو فارسی مین پرواک اور ساعت بھی کہتے ہین -

**گالری** - دالان -

**گالری** - گیالری کا مفرس - تصویر خانہ -

**گالری و الوپن** - اپولن دیوتا کا دالان -

**گالریل وطبل** - مصور پردے لٹکانے کی جگہ -

**گاو سفید پیشانی** - انوکھی قابل نظر چیز -

**گاوکو** - چارون پانون و ہاتھون سے چلنا -

**گاوکوہی** - بارہ سنگا -

**گاوکینی** - ایک جانور کا نام -

**گبرت** - ایک شہر

**گت و گندہ** - موٹا تازہ - تیار (بچہ کی صفت مین)

**گچ** - آہک - سنگ آمیختہ -

**گچ بری** - چونہ کاری آرائش کرنا منقش کرنا -

**گداز** - دراصل گزارہ فصحا نے ترک کردیا ہے - معبر ...

**گدوک** - پہاڑ کی چوٹی کا سطح میدان -

**گرہ** - گانٹھ - کوبی -

**گرز** - سلاح جنگ -

**گرد یا گرگیت** - خارشتی - کھجلی والا

گراز ۔ جنگلی سور ۔ خوک ۔

گران اوپرا ۔ تماشا خانہ کلان ۔

گراند وک ۔ (مف) امیر الامرا ۔

گرجی ۔ بڑی اور عمدہ کشمش یا منقیٰ ۔

گرداباد ۔ قرطبہ (اسپین کا ایک شہر)

گرد بندی ۔ کیاریاں بنانا ۔

گرد پاک کن ۔ جھاڑنے کا برش ۔

گردش ۔ سیر و تماشا ۔

گردش عامہ ۔ چہل قدمی کا مقام ۔ سیرگاہ ۔

گردش گاہ ۔ سیر کی جگہ ۔ تفریح کا مقام ۔

گروک ۔ دھاگہ کا پنڈا ۔

گردک زندان ۔ دانت کا منجن ۔

گردن بند ۔ نکٹائی ۔

گردن کوہ ۔ گھاٹی ۔

گردن گرفتن ۔ ذمہ لینا ۔ بیڑا اٹھانا ۔ کمر باندھنا ۔

گردنہ ۔ / دربند ۔ / تنگہ ۔ } درّہ ۔ گھاٹی ۔ گذرگاہ ۔ ناکا ناکے ۔

گردو ۔ اخروٹ ۔

گردہ ۔ پیڑاپن ۔

گردہ ۔ ڈول ۔ ڈھانچہ ۔

گردہ پیکار ۔ عکسی تصویر ۔ فوٹوگراف (کرانچ پارسیوں کی اصطلاح ۔)

گردہ پنگر ۔ عکسی تصویر ۔ فوٹوگراف ۔

گردوغندک ۔ گول گردی ۔

گرفتہ تر ۔ سانولا ۔

گرگر کردن ۔ بندوق توپ یا رعد کی آواز

گرگین ۔ خارشتی یا کھجلی والا

گرم خانہ ۔ حمام کا ایک درجہ ۔

گرم خانہ ۔ وہ کان جہاں اقلیم حارہ کے پودے عملی طریق پر بوئے جاتے ہیں ۔

گرم سوت ۔ روئی اور ریشم کا بنا ہوا کپڑا ۔

گرمک ۔ ایک قسم کا خربوزہ ۔

گرو ۔ میخ ۔ سوئی ۔

گروک ۔ پنڈا (تاگے کا)

گروہ کمونستان ۔ ال ابرل پارٹی ۔

گرہ گفتن ۔ دل آزار کلمے کہنا ۔

گریزپا ۔ وہ لڑکا جو بلا رخصت مدرسے سے غیر حاضر ہو کر آوارہ پھرتا ہے ۔ بھگوڑا

گرنی ۔ بکریوں کی کھجلی ۔

گریہ در گلو گرہ شدن ۔ سسکیوں سے دم رک جانا ۔

گز ۔ ایک قسم کی مٹھائی جو خاص کر اصفہان میں بنتی ہے۔

گزاف ۔ بے حد۔ بہت زیادہ۔

گزمہ ۔ شب گشت۔ طلایہ۔ پٹرول۔

گزمہ باشی ۔ انسپکٹر آف پولیس۔

گزمہ چی ۔ پولیس کا افسر۔

گسالو ۔ انجن باری بمنی۔

گسیل ۔ سپاہیوں، جہازوں یا سیاسی سفر کی روانگی۔

گلسو ۔ گھوان۔

گل ۔ گلاب ۔ (ایک مشہور پھول)

گلابتون ۔ سنہری یا روپہری تار۔

گلاب ۔ گلاب کا عرق۔

گلابی ۔ پختہ ناشپاتی۔

گلانہ ۔ قطار۔ صف۔

گل باد ۔ بادنما یعنی ہوا کی سمت بتانے کا آلہ۔

گلبانگ مسلمانی ۔ اذان۔

گل پر ۔ پودینہ کی قسم کا ایک پودا جو خوشبو کے لیے کھانوں میں ڈالا جاتا ہے۔

گل پنیرک ۔ گل خیرو

گل تخانہ ۔ حمام یا غسل خانہ کا چولھا۔

گلدستہ ۔ ایک چھوٹا منار جس پر اذان دی جاتی ہے۔ ماذنہ۔

گل دوزی ۔ ریشم یا زری کے پھول نکالنے کا کام۔

گلّر ۔ گول۔

گل سازی ۔ مصنوعی پھول بنانا۔

گلس کردن ۔ موٹے رسے سے (جہاز کو) کھینچنا۔

گل سینہ ۔ بگنی۔

گل کار ۔ چمن۔

گلک زدن ۔ ہجو کہنا۔

گل گیوہ ۔ سفید مٹی۔

گل ورک ۔ ایک قسم کا پھول۔

گلولہ بارانی کردن ۔ بمبارڈ کرنا۔ گولہ مارنا

گلولہ بازی ۔ بلیرڈ کھیل۔

گلولہ ریزی ۔ گولے ڈھالنا اور سیک کرنا۔

گلولہ قنقر ۔ تار امنڈل۔

گلہ ۔ توپ کا گولہ۔

گلہ چران ۔ چرواہا۔ چوپان۔ شبان۔

گلی ۔ گلابی (رنگ ہے)۔

گلیسیا ۔ آسٹریا کا ایک صوبہ۔

گلیون ۔ ولیم۔

گُمبل ۔ جھالر ۔
گُمپ ۔ شگفتہ ۔ پھار ۔
گُمتی ۔ ڈوریا ۔ بوٹے دار کپڑا ۔
گُمرکچی ۔ سائر (کروڑگیری) کا افسر
گُمرگ خانہ ۔ محصول خانہ (چوکی)
گُمرک خُروج ۔ برآمد مال کا محصول سائر (چنگی)
گُمرک وُرُود ۔ درآمد مال کا محصول سائر (چنگی)
گُمشو ۔ چل ہٹ ۔
گُملک ۔ لیمون کی ایک قسم ۔
گُمون ۔ رعایا ۔
گُنبد کاشتی ۔ چینی کے کام کا منقش گنبد ۔
گُنبدِ ہرمان ۔ مصر کے مخروطی منار ۔
گُنبل ۔ پھندنا ۔ (بازاری محاورہ ہے) ۔
گَندم دیوانہ ۔ کھیت کی ایک جنگلی نبات جو فصل کے ساتھ پیدا ہوتی ہے ۔
گَندہ ۔ مست (بڑا) ۔
گَندہ دُزد ۔ تھوڑا تھوڑا چرانے والا ۔ اچکا
گَندہ دُزدی ۔ ہلکی چوری ۔
گُنگو ۔ دوسری کبل
گَنگنہ ۔ کونائن ۔
گَو ۔ بہادر ۔ جری ۔

گَواف ۔ جماہی ۔ خمیازہ ۔
گَواف کردن ۔ جمہائی لینا ۔ خمیازہ لینا ۔
گوتیک ۔ گوتھک کا مفرس ۔ یورپ کی ایک قدیم طرز کی عمارت ۔
گوجہ } کشمش ۔
گونجہ }
گوذ ۔ گڑھا ۔ خندق ۔ سوراخ ۔
گودال ۔ بڑا گڑھا ۔
گودال ۔ اکھاڑا ۔ عرصہ ۔ رزمگاہ ۔
گودال آب ۔ کنڈ ۔ تالاب ۔
گودال سازی ۔ مورچہ بندی ۔
گودال گردن ۔ قفا ۔ گدی ۔
گودزورخانہ ۔ اکھاڑا ۔
گودہ ۔ چھوٹا گڑھا ۔
گودی ۔ تلوے کی ہمیدگی ۔ گڑھا ۔ لنگرگاہ ۔
گودی قاشق ۔ چمچہ کا پیٹ ۔
گور ۔ گبر ۔ مجوس ۔ پارسی ۔ زردشتی ۔
گوراسپ ۔ (بلا اضافت) زیبرا ۔ گورخر ۔
گورِ پدر پتلون ۔ لعنت ہو ۔ کالا منہ نیلے ہاتھ پانون ۔
گورکن ۔ بجو (جانور)

گورگوبی - بڑا خربوزہ۔
گوسفندِ فرنگی - سور کی نمکین ران۔
گوسَنگ - مگرمچھ۔
گوش بُر - فریبیا - دہوکہ باز۔
گوشتالو - لنڈ منڈ - بے پروبال۔
گوشتالو - پرندون کا گوشت۔
گوشت باش - محاورہ - متوجہ ہو - کان دھر کے سنو۔
گوشت بَرہ - پوٹلے کا گوشت خواہ بچہ ہو یا بڑا
گوشت بلبل - سور کی نمکین ران۔
گوشت بیات شدہ - لٹکایا ہوا گوشت۔
گوشت تلخ - بارِ خاطر شخص۔
گوشَک - توا - بندوق کا پیالہ۔
گوشتِ گوزم - مذبوحہ حیوان کی گردن کا گوشت۔
گوشتی - خشک جس مین رس نہ ہو۔
گوش ماہی - گھونگا۔
گوشوارہ - ایک چھوٹا حجرہ جو مکان کے پہلو مین واقع ہو - غلام گردش۔
گوش و بینی کردن - ناک کان کاٹنا۔
گوش وعظ رفتن - خطبہ سنا - مذہبی لکچر سننا

گوشہ زدن - ملامت کی بات کہنا - کنایۃً طعن و تشنیع۔
گوشۂ کار گرفتن - کسی کی مدد کرنا۔
گوک سو - نیلا پانی۔
گوک چار یا چی - نیلی ندی۔
گول - دہوکا - چکمہ۔
گول زدن - دہوکا دینا - بہکانا۔
گولوائی فرانسہ - فرانس کا ایک مشہور خاندان۔
گومک - چربی - مغز۔
گونگون - گوناگون قسم قسم - مختلف قسم۔
گونہ - گال۔
گونی - بورا - تھیلا۔
گوہ خوردن - توبہ کرنا (ادنیٰ طبقہ کی زبان ہے)
گوہ کش - وہ شخص جو کھاد کیلئے آدمیون کا پاخانہ لے جاتا ہے۔
گوہ گیلان - گبریلا۔
گویا - شاید۔
گویر - دشت - ریگستان۔
گوی رو - حرف مٹانے کا ربڑ۔
گُنہ - برائی - مجازاً ندامت مثلاً گہ خوردم (پشیمان ہوا)
گہ خوردن - ہرزہ گوئی کرنا - بکنا۔
گہ گیلان - گبریلا۔

گیج گیج }
گیج گیج } جس کا سر چکراتا ہو۔ سرشار۔ پریشان متحیر۔
گیج خوردن۔ سر گھومنا۔ چکرانا۔
گیج رفتن۔ ڈگمگانا۔ لڑکھڑانا۔
گیج شدن۔ متحیر و پریشان ہونا۔
گیرا۔ زنبور۔ آہنی شکنجہ۔
گیرادست۔ چھوٹا دستی زنبور۔
گیراس۔ آلو بالو۔ شاہ دانہ۔
گیرافتادہ۔ مشکلوں میں پھنسا ہوا تنگ حال۔
گیرافتادہ۔ مبتلا۔ گرفتار۔ ماندہ۔ کاسد۔ سڑ بازاری
گیرافتادن۔ پھانسنا۔ الجھانا۔
گیرآمدن۔ مشکل میں پھنسنا۔ ملنا باہم پہنچنا۔ فرخنچا
گیرکردن۔ پکڑنا پھنس جانا۔
گیرنال۔ جلدی جانے والا۔
گیرناله۔ جلدی جوڑنے والا۔ مصالح۔
گیرودشن۔ زہر (عراقی زبان ہے)
گیس سفید۔ بڑھیا۔ وفادار۔ خادم۔
گیس بند۔ وہ پن جو آرائش کے لئے سر میں عورتیں لگاتی ہیں
گیس مصنوعی۔ بالوں کا چھلا۔
گیلاس۔ گلاس۔ میٹھا آلو بخارا۔
گیلاس شراب۔ وائن گلاس۔

گیوہ۔ سفید کپڑے کا جوتا۔
گینهه۔ راسن بری۔

## باب لام

لا۔ طبقہ۔ تہ۔
لاابالی زیستن۔ بے پروائی سے زندگی گذارنا۔
لاابالی گری۔ بے پروائی غفلت۔
لابرائتوار۔ }
لابرائتو۔ } کارخانہ۔
لابہ۔ کوہ آتش فشاں کا گداختہ مادہ۔
لات۔ انگریزی لاٹ کا معرب حصہ تقسیم۔
لاتری۔ لاٹری کا معرب۔ قرعہ اندازی چٹھی ڈالنا
لاتری۔ (زدن یا انداختن) قرعہ (ڈالنا)
لات ولوت۔ مفلس۔ تہی دست۔ مشتہلا
لاچین۔ خانہ زاد۔ بندہ۔
لاخم شدن۔ ریگ میں دھنس جانا۔
لاخیز۔ روٹ۔ سیل۔
لادن۔ جوہر تریاک۔
لارد شامبرلند۔ (مع) لارڈ چیمبرلین۔
لاش۔ مردہ جانور۔ مردار۔
لاشہ خوار۔ گدھ۔

**لاغ** ۔ شوخی کھیل ہنسی ۔
**لاف** ۔ دعوے ۔
**لاف کش** ۔ (جو لحاف کش کا بگڑا ہوا ہے) بھڑوا ۔ کٹنی ۔
**لاک پشت** ۔ کچھوا ۔ سنگ پشت ۔
**لاکردن** ۔ بند کرنا ۔
**لاکی** ۔ بادامی رنگ کا گھوڑا ۔
**لاگرفتن** ۔ جہاز کے ایک حصہ کو اندر کھینچ لینا ۔
**لالا** ۔ غلام ۔ بچوں کو کھلانے والا ۔
**لالہ** ۔ لالٹین ۔ قندیل ۔
**لالہ آویزدار** ۔ جھاڑ فانوس ۔
**لالہ نظامی** ۔ جنگی اتالیق ۔
**لاما** ۔ ایک جانور جو بھینس اور اونٹ سے مشترک و مشابہ ہے ۔ تبت کا پروہت ۔
**لامپ** ۔ (معرب) چراغ ۔
**لامپا** ۔ لیمپ کا معرب ۔ چراغ ۔ شمع ۔
**لاموناده** ۔ (مف) لیمونیڈ ۔
**لانہ** ۔ آشیانہ ۔ گھونسلا ۔ بھڑوں کا چھتہ ۔
**لاوندا** ۔ لونڈر (انگریزی عطر ۔)
**لاہوتی** ۔ علم جنیات کا عالم ۔
**لائے** ۔ دریاؤں ۔ اندر ۔ سیل ۔ لوٹ ۔ مٹی جو شرک پر پڑی ہو ۔

**لائحہ** ۔ مضمون ۔ آرٹیکل ۔ مقالہ ۔ پروگرام ۔
**لالیدن** ۔ کانپنا ۔
**لباس** ۔ پاجامہ ۔
**لباس رزمی** ۔ فوج کا سرکاری لباس ۔
**لباس کندہ** ۔ کپڑے اتارے ہوئے
**لباس مجلسی** ۔ بہترین پوشاک ۔ عمدہ کپڑے
**لباس نظامی** ۔ یونی فارم ۔ فوجی وردی ۔
**لب چاک** ۔ خرگوش کے ہونٹ والا ۔
**لب خندہ** ۔ خندہ ناک ۔
**لبدہ** ۔ نمدہ کی ٹوپی ۔
**لبدہ** ۔ گھوڑے کے ایال ۔ ٹوپی
**لبس یومی** ۔ ڈھیلے کپڑے ۔
**لبک** ۔ ہل کی پھالی ۔ ترچھا ۔ یا سہل
**لب کتاب زدن** ۔ کتاب کے اوراق کو کتر کر برابر کرنا
**لبلبہ** ۔ بندمل کی جھلی ۔
**لبلبو** ۔ چقندر ۔
**لبوہ** ۔ شیرہ ۔ دوہ ۔ شیرینی ۔
**لبہ** ۔ چھجہ ۔ چھت کی شذیر ۔
**لپ** ۔ سکہ وغیرہ کا نوٹ یا لقمہ ۔
**لت انبان** ۔ مفرور پیٹو ۔ پرشکم ۔
**لت فشن** ۔ ہرزہ گردی کرنا ۔ سستی کرنا ۔

لنگہ - لوتکہ - چھوٹی کشتی (بعض اہل زبان سے لنگہ بروزن طلبہ سنا گیا ہے

لئام - سفلہ

لج - تمرد - سرکشی

لج بازہ - تمرد - ضدی -

لجبازی کردن - تکلیف دینا ظلم کرنا -

لجن - گاد تلچھٹ - کالی مٹی -

لجن زار - دلدل - کالی کیچڑ یا مٹی -

لجنت فنیہ - سبجکٹ کمیٹی -

لجوج - متمرد - سرکش - گستاخ منہ زور

لچک - چوکور رومال جو عورتیں سر پر پہنتی ہیں

لحاف کش - قلتبان - دیوث -

لخت - ننگا - برہنہ مفصل -

لخت کردن - چوروں کا رستوں میں لوگوں کے کپڑے اتار کر ننگا کرنا - لوٹ لینا -

لخشیدن -
لیزیدن - } بمعنی لغزیدن -
شریدن -

لخت و لوچ - ننگا مادرزاد -

لرد یا لُرد - لارڈ کا معرب -

لرد غلاستون - لارڈ گلاڈسٹون -

لرزش - وہ حرکت جو تیزی و تندی میں ہو -

لرزش یا جنبش زمین - زلزلہ - بھونچال -

لزا - (لہذا کا مخفف) اسلئے - بنابرین -

لزق - پہلو - ساتھی - شریک -

لزوم دارد - ارجنٹ - ضروری -

لژ - (لوژ) درجہ -

لژیون آف آنور - اعزاز فوجی کا نشان -

لژیون دیونر - نشان اعزاز -

لشکر پشت بند - فوج کا وہ دستہ جو فوج کے پیچھے اس لئے رکھا جاتا ہے کہ فوجی بھاگ نہ کھڑے ہوں

لشکر پیشانی - قراول -

لشکر نویس - فوج کا بخشی -

لشکری - قواعد یعنے پریڈ -

لشم - چکنے جسم کا - موٹا -

لطافت و نظافت - عورت کی صفائی و نزاکت

لطف شما زیاد - تھینک یو - شکریہ -

لعاب دادن - وارنش چڑھانا -

لعبت العین - آنکھ کی پتلی -

لغام - لگام -

لغزپران - اشارۃً تہمت لگانیوالا -

لغزپرانی - اشارہ کی تہمت -

لغزش خامہ - قلم کی غلطی -

لغزش زبانی - زبان کی غلطی -

لغم - نقب - سرنگ -
لغو - منسوخ -
لفا - منسلک - ملفوفہ -
لفچہ یا لپچہ - لقمہ -
لفافہ وہ چیز جو کسی پر لپیٹی جائے -
لفادہ - مہر گیا وشت رنگ -
لفہ - عمامہ - پگڑی -
لق - کھڑکھڑاتا ہوا - کمزور - ڈھیلے جوڑ کا -
گندا انڈہ -
لق بودن - ڈھیلا ہونا - کشادہ ہونا -
لقی - ڈھیلا پن - سستی -
لک - آماس - ورم - سوجن -
لکر - دُبکی جانے والا -
لک زدن - چاٹنا -
لک لک رفتن - دُبکی جانا -
لکہ - داغ - دھبہ -
لکہ - ٹراٹ جانا - بگٹٹ جانا -
لکہ آوردن - موتیا بند ہونا -
لکہ بر عزت آمدن - آبرو میں داغ لگنا
لکہ دار - چتلا - رنگ برنگ کا -
لکہ سرخ - گرمی دانہ - پتی - ددوڑا -

لکہ کردن - داغ یا دھبہ لگانا -
لگد - (بکاف فارسی) پاؤں سے مارنا - واضح ہو کر
کاف فارسی سے خطا ہے -
لگدکوب - کوفتہ لگد یعنی وہ شخص جس کو پاؤں سے
ماریں -
لگدمال - پیروں سے ملنا یا کھوندنا -
لگلگہ - لڑکوں کے سارس کی چال چلنے
کے دو بانس -
لگنچہ - چھوٹا لگن -
لگی - تربیت - رکھ رکھاؤ -
للہ }
لالہ } اوستاد - معلم - اتالیق -
للہ باشی - شہزادوں کا فوجی اتالیق -
صدر مدرس -
للہ نظامی - فوجی اتالیق -
لمبا - موٹا - جسیم - لحیم -
لمبہ - دُنبہ (بکرے) کی دم - موٹا -
لمپا - لیمپ کا مقرب -
لمسہ - ایک قسم کی عمدہ چپاتی -
لمہ - مجموعہ - کل - مقدار -
لنتر - لینٹرن -

لُنج - بائیں ہاتھ کا کام کرنے والا - وہ شخص جس کا نچلا ہونٹ حبشی کی طرح موٹا ہو۔

لُنج آویختن - حقارت کی نظر سے دیکھنا۔

لُندرا - } لندن۔
لُوندرا - }

لُند لُند کردن - بڑبڑانا۔

لَند ہُور - کشیدہ قامت - بلند بالا۔

لَندیدن - کڑکڑانا - بڑبڑانا۔

لنگران - ایران کا ایک شہر۔

لَنگ - تولا۔

لِنگ - مثل - نظیر - جوڑ - جفت۔

لَنگر - لنگن - پنڈولم۔

لنگر بندبازی - نٹ کا بانس۔

لنگر ساعت - لنگن - پنڈولم۔

لنگ کردن - منزل کرنا - ٹھہرنا - وقفہ کرنا اُتر جانا قیام کرنا - رکنا۔

لِنگہ - جوڑی جفت - کواڑ - دروازے کا پٹ آدھا بار۔

لَنگہ - گٹھری - فاحشہ - بدکار۔

لِوا - بریگیڈ - توپخانہ - رسالہ - پیدل کی فوج۔

لَوازم عادیہ - فرائض مقررہ یا مفوضہ۔

لِواطہ - بچہ بازی - لونڈے بازی۔

لُوپ - جبڑے کی ہڈی۔

لُوت رفتن - ہرزہ گردی کرنا۔

لُوتکہ - تفریح کی کشتی یا ناؤ۔

لُوت وعُور - لفظی - ننگا - اصطلاحی۔ پھٹے حالوں

لُوت ولات - تنہا - جریدہ - بے اسباب۔

لُوچ - ننگا - برہنہ - بھینگا - ترچھا دیکھنے والا۔

لَوخہ - لکڑی یا دھات کا پتر۔

لُودہ - } بڑا ٹوکرا بھوسے کا جو گدھے پر لادتے ہیں۔
جاک - }

لُورد - (لارڈ کا معرب) امیر۔

لُوط - ریگستان - صحرا۔

لُوطی - بندر یا ریچھ والا۔

لُوطی بازار - ہنگامہ - جھگڑا - بلوا۔

لُوفت - کٹ پتلی۔

لُوک - بڑے بالوں والا اونٹ - ڈلا۔

لُوکاندہ - ہوٹل۔

لُوک لُوک - بھوں بھوں (کتے کی آواز)۔

لُوکوموتیو - ریل کا انجن متحرک کل۔

لُوکومتیف - ریل کا انجن۔

لُولاگرِیدَہ ۔ قبضہ ۔ جوڑ ۔ نرِ ادہ ۔
لُولَان بَازِی ۔ بازی گری ۔ کرتب ۔
لُولَہ ۔ نلی ۔ نال ۔ ٹونٹی ۔ پانی کا نل ۔
ٹیوب ۔ بیلن ۔ قبضہ ۔ چول ۔
لُولَہ آفتابَہ ۔ لوٹے کی ٹونٹی ۔
لُولَہ بَاد ۔ گردباد ۔ بھنور ۔ بگولا ۔
لُولَہ تفنگ ۔ بندوق کی نال ۔
لُولَہ توپ ۔ توپ کی نال ۔
لُولَہ کَردَن ۔ لپیٹنا ۔ (کاغذ وغیرہ کو)
لُولَہ کَم الاستیک ۔ پانی کھینچنے والی ربڑ کی نلکی ۔
لُولَہ کَمَلا ستیک ۔ ربڑ کی ٹیوب ۔
لُولَہ گوشت (بلا اضافت) پٹھے کا گوشت
لُولِی ۔ ایک ہندی الاصل قوم جسے انگریزی میں
جپسی کہتے ہیں ۔ کنجر ۔
لَوَند ۔ نگوڑی ۔ نجمی عورت ۔ فاحشہ ۔ قحبہ ۔
لَوَندرَہ ۔ لندن ۔
لُونشَان ۔ پریڈ ۔ مشق جنگ ۔
لِہ ۔ لِہ شدہ ۔ کچلا ہوا ۔ (پٹ کر) بھرکس نکلا ہوا ۔
لِہ شُدَن ۔ (مار کھانے سے) ادھ موا ہو جانا ۔
پھنس جانا ۔ پکڑا جانا ۔ اٹک جانا ۔ چھپنا ۔
لِہ شُدَہ ۔ نرم ۔ پٹ کر سیاہ اور نیلا کر دیا ہوا ۔

لِہ کَردَن ۔ کچلنا ۔ پچکانا ۔ روندنا ۔
لَہَک لَہَک کَردَن ۔ ہانپنا ۔
لَہنگرَہ ۔ کیرہ ۔
لَہنگَرِی ۔ تانبے اور لوہے کے برتن
بنانے کی جگہ ۔
لیاقت ۔ ہوشیاری ۔
لِئالَت ۔ موتی جڑنے کا کام ۔ جڑاؤ کام ۔
لِیند ۔ پھسلنا ۔
لِیرَہ ۔ پونڈ (سونے کا ایک سکہ)
لِیرَہ انگلیسی ۔ انگریزی پونڈ (سنہری سکہ)
لِیرَہ عُثمانی ۔ سلطنت ترکی کا ایک سکہ ۔
لِیرَہ مِصریہ ۔ مصر کا ایک سکہ جس کو
مصری پونڈ کہتے ہیں ۔
لِیز ۔ چکنی مٹی ۔ نرم ۔ پلپلا ۔ خارشتی
لِیزیدن ۔ لَخشیدن ۔ سُریدن ۔
معنی لغزیدن
لَیزَہ ۔ گھونگا ۔
لَیشں ۔ کیچڑ ۔
لِیف (ہاتھ میں پہنکر دھونے کا) تھیلا ۔ دستانہ
لِیف ۔ ریشہ ۔
لِیقہ یا لِیغہ ۔ سوف ۔

لَیلاج }
لَعلاج } شاطر - چالاک - بڑا جواری -

لَیلی - بورڈر - ٹیکو رہنے والا طالب علم

لیمُناد - لیمونیڈ -

لیمان - لنگرگاہ - (ت)

لیوتنان - لفٹنٹ -

لیُون - سڑک - راستہ -

## باب میم

مُباشِر - منتظم - مہتمم -

مات شُدن - ہکا بکا رہجانا - متحیر و ششدر ہوجانا -

ماجُور - میجر - فوجی افسر -

ماچ - بوسہ -

ماچان - مچان -

ماچ صدادار - چمکار - ایسا بوسہ جس میں آواز نکلے -

ماچ کردن - چومنا - بوسہ لینا -

ماچ موچ - بوسہ -

ماچہ خر - (بلا اضافت) گدہی -

مارچ - زرقلب -

مادر بہ خطا - حرامی - ولد الزنا -

مادر شُو - ساس -

مادگی - کاج - بٹن کا سوراخ -

مادم }
مادام } میڈم - میم -

مادّہ - دفعہ (قانون وغیرہ کی)

مادّہ - پیپ -

مادّہ آبلہ - وہ رقیق حیوانی شئی جس کا ٹیکا لگایا جاتا ہے - لمف -

مار آتشی - ایک زہریلا و سرخ سانپ -

مار پیچ - لہریہ دار - خمدار -

مار جعفری - ناگ - سانپ -

مار چوبہ - ناگدون ایک قسم کی بوٹی -

مارس - مریخ (سیارہ) نیز ماہ مارچ -

مارسیل - مرسیلز - شہر فرانس -

مار شاخدار - ایک چھوٹا زہریلا سانپ جو ریت میں پایا جاتا ہے -

مارق - مارک کا معرب - نشان - علامت -

مار کفچہ دار - ناگ سانپ -

مارکہ - نشان - مارک -

مَارکی ۔ مارکوئیس (انگریزی امراکا خطاب)
مَارماہی ۔ بام مچھلی ۔
مَارِ نخ پیچ ۔ ایک زہریلا سانپ جو دھاگے کے پنڈے کی طرح اپنے آپ کو لپیٹ لیتا ہے ۔
مَازا ۔ عقیم عورت ۔ بانجھ ۔
مَازہ یا مَازَ ۔ ریڑھ کی ہڈی ۔
مَازہ دَار ۔ ریڑھ والا (جانور)
مَاژُورِتیہ ۔ مجارٹی کا مفرس ۔ غلبۂ رائے ۔ اکثریت ! غلبیت ۔
مَاس ۔ الماس جو ایک قیمتی پتھر ہے ۔
مَاسُورہ ۔ ایک قسم کی نلی ۔ جلاہے کی نئے ۔
مَاسہ یا ماسَہ ۔ ریت ۔ ریگ ۔
مَاشُو ۔ ایک لمبی تنگ کشتی ۔
مَاشُورہ ۔ جلاہے کی دھڑکی ۔
مَاشُولہ ۔ جلاہے کی دھڑکی ۔
مَاشَہ ۔ بندوق کا گھوڑا ۔ چمٹی ۔ موچنی ۔
مَاشِین ۔ مشین ۔ کل ۔ آلہ ۔
مَاشِین رَفع ۔ لفٹ ۔ مکان کی بلند منزل پر پہنچانے کی کل ۔
مَاعُون ۔ کاغذ کا ریم ۔

مَافِنگی ۔ بے کار ۔ غیر مفید ۔
مَاکَارُونی ۔ سیویان ۔ سویان ۔
مَاکُو ۔ جلاہے کی دھڑکی ۔
مَاکُولُ اللَّحم ۔ جس حیوان کا گوشت کھانے میں آئے
مَال ۔ باربرداری کا گھوڑا یا کوئی اور جانور ۔
مَال خَارِجہ ۔ غیر ملک کا آیا ہوا مال ۔
مَال دَاخلہ ۔ دیسی ساخت کا مال ۔
مَال دِیوَان ۔ مکان و زمین کا محصول ۔ مال گذاری ۔ سالانہ آمدنی ۔
مَال فِرزی ۔ جاندار اور تیز رو جانور ۔
مَال فَروش ۔ بکری کی اشیاء ۔
مَال مُعَیّنہ ۔ جائداد مادی قابل ارث ۔
مَال مُقید در گمرگ ۔ وہ مال جس پہ محصول پرمٹ (کروڑگیری) ادا نہ ہوا ہو ۔
مَال وَرخت ۔ جنگلی جانور ۔
مَالہ ۔ تھاپی ۔ راج کی کرنی ۔
مَالیَات ۔ مال گزاری ۔ سالانہ آمدنی اراضیات کی ۔
مَالیَات جمع کُن ۔ میر محصول ۔ رقم مال گزاری وصول کرنے والا ۔
مَالیَات سِری ۔ مویشی پر محصول ۔

**مَالِیدَہ** ۔ دَمدمہ ۔ پُشتۂ خندق ۔

**مَالِیَہ** ۔ مال گزاری ۔ مداخل ۔

**مَالِیَہ ناظِری** ۔ وزیر مال ۔

**مَامَا** ۔ دائی (خادمہ کے معنی مین مہندہ ہے)

**مَامُوْر** ۔ گارڈ (ریلوے کا) عہدہ دار ۔ کارپرداز

**مَامُورِیّت** ۔ عہدہ ۔

**مَامُورِیّت عُمدَہ** ۔ خاص رسالت ۔ وفد

**مَان** ۔ (ما) ہم (ضمیر جمع متکلم)

**مَاندریل** ۔ بن مانس ۔

**مَانِیفِستو** ۔ بیجک ۔

**مَاہَا** ۔ ہم ۔ (جمع الجمع)

**مَاہِ آیندَہ** ۔ آنے والا مہینہ ۔

**مَاہ پیشانی** ۔ وہ گھوڑا یا گائے جسکی پیشانی سفید ہو ۔

**مَاہُوت** ۔ بانات ۔

**مَاہُوت پاک کُن** ۔ برش جس سے کپڑے صاف کرین ۔

**مَاہُور** ۔ پُشتہ ۔ ٹیلہ ۔ ناہموار زمین ۔

**مَاہِیچَہ** ۔ دبلا گوشت ۔ پے ۔ عصب ۔

**مَاہی خَانَہ** ۔ اکویم یعنی وہ مکان جو سمندر کے قریب مچھلیون اور دیگر آبی جانورون کے رکھنے کیلئے بنایا جاتا ہے ۔

**مَاہی رِیزَہ** ۔ چھوٹی مچھلی ۔

**مَاہی شیرین** ۔ میٹھے پانی کی مچھلی ۔

**مَاہی شُور** ۔ کھارے پانی کی مچھلی ۔

**مَاہی قِزِل** ۔ ایک قسم کی مچھلی جسکو ٹروٹ کہتے مین

**مَاہی وَال** ۔ وہیل مچھلی ۔

**مَاہی یُونُس** ۔ وہیل مچھلی ۔

**مَاہِیَہ** ۔ تنخواہ ۔ مشاہرہ ۔

**مَائِدَہ** ۔ میز پر کا کھانا ۔ (طعام)

**مَائِلان** ۔ بہا جاو (صحیح سیلان) ۔

**مَاءِ مُہوّٰہ** ۔ ادہاہوا پانی ۔ مقطر پانی ۔

**مَابہ** ۔ نقش ۔ پستان ۔ خمیرہ ۔

**مَایہ دِہ** ۔ دریا کا معاون ۔

**مُبَاشِر** ۔ مہتمم ۔ نگرانکار ۔ سربراہ کار

**مُبَاشِرِین** ۔ منتظم ۔ فعلہ عملہ ۔

**مَبتُوح** ۔ مجروح ۔ زخمی ۔

**مُبل** ۔ فرنیچر ۔ سامان ۔ اثاث البیت ۔

**مَبلُول** ۔ بھیگا ہوا ۔

**مُتَارِکَہ یامُہادَنَہ** ۔ التوا جنگ ۔

**مُتجِر** ۔ بیوپار ۔

**مَتحَف** ۔ عجائب خانہ ۔

**مُتَدَاوَلی** ۔ رائج الوقت ۔

**مِتر** ۔ پیمانہ ۔

